کی شان نے انکساری کی کیفیت میں اعتدال پیدا کر دیا ہے۔گفتگو ہمیشہ اس نرمی سے کرتے ہیں کہ معلوم ہوتا ہے کہ گویا متبسم ہیں۔ رنگ گورا ہے۔ بالوں کو حنا کا رنگ دیتے ہیں۔جسم مضبوط اور محنتی ہے۔سر پر پنجابی وضع کی سفید پگڑی باندھتے ہیں۔ پاؤں میں جراب اور دیسی جوتی ہوتی ہے۔عمر تقریباً 66 سال کی ہے۔مرزا صاحب کے مریدوں میں، مَیں نے بڑی عقیدت دیکھی اور انہیں خوش اعتقاد پایا۔میری موجودگی میں بہت سے معزز مہمان آئے ہوئے تھے جن کی ارادت بڑے پایہ کی تھی اور بے حد عقیدتمند تھے۔مرزا صاحب کی وسیع الاخلاقی کا یہ ایک ادنیٰ نمونہ ہے کہ اثنائے قیام کی متواتر نوازشوں کے خاتمہ پر بایں الفاظ مجھے مشکور ہونے کا موقع دیا'' ہم آپ کو اس وعدہ پر اجازت دیتے ہیں کہ آپ پھر آئیں اور کم از کم دو ہفتے قیام کریں'' (اس وقت کا تبسم ناک چہرہ اب تک میری آنکھوں میں ہے ) میں جس شوق کو لے کر گیا تھا ساتھ لایا اور شاید وہی شوق مجھے دوبارہ لے جائے واقعی قادیان نے اس جملہ کو اچھی طرح سمجھا ہے۔'' (حیات طیبہ صفحہ 682)



## مولوی محمد حسین بٹالوی

فرقہ اہلحدیث کے چوٹی کے عالم تھے۔انہوں نے کتاب براہین احمدیہ پڑھنے کے بعد کہا:'' ہماری رائے میں یہ کتاب اس زمانہ کی موجودہ حالت کی نظر سے ایسی کتاب ہے جس کی نظیر آج تک اسلام میں شائع نہیں ہوئی اور آئندہ کی خبر نہیں لَعَلَّ اللّٰہُ یُحْدِثُ بَعْدَ ذٰلِکَ اَمْرًا اور اس کا مؤلف بھی اسلام کی مالی وجانی وقلمی ولسانی وحالی وقالی نصرت میں ایسا ثابت قدم نکلا ہے جس کی نظیر پہلے مسلمانوں میں بہت کم پائی گئی۔ہمارے ان الفاظ کو کوئی ایشیائی مبالغہ نہ سمجھے تو ہم کو کم از کم ایک ایسی کتاب بتاوے جس میں جملہ فرقہ ہائے مخالفین اسلام خصوصاً فرقہ آریہ و برہموسماج سے اس زور شور سے مقابلہ پایا جاتا ہو اور دو چار ایسے اشخاص انصار اسلام کی نشان دہی کر دے جنھوں نے اسلام کی نصرت مالی وجانی۔قلمی ولسانی کے علاوہ حالی نصرت کا بھی بیڑہ اُٹھایا ہو اور مخالفین اسلام و منکرین الہام کے مقابلہ میں مردانہ تحدّی کے ساتھ یہ دعویٰ کیا ہو کہ جس کو وجود الہام میں شک ہو وہ ہمارے پاس آ کر اس کا تجربہ ومشاہدہ کر لے اور اس تجربہ و مشاہدہ کا اقوام غیر کو مزا چکھا دیا ہو۔نیز لکھتے ہیں'' مؤلف صاحب ہمارے ہم وطن ہیں بلکہ اوائل عمر کے (جب ہم قطبی و شرح ملا پڑھتے تھے )ہمارے ہم مکتب ہیں اس زمانہ سے آج تک ہم میں ان کی خط و کتابت اور ملاقات و مراسلات برابر جاری رہی ہے اس لئے ہمارا یہ کہنا کہ ہم ان کے حالات وخیالات سے بہت واقف ہیں مبالغہ قرار نہ دئے جانے کے لائق ہے۔مئولف براہین احمدیہ نے مسلمانوں کی عزت رکھ دکھائی ہے اور مخالفین اسلام سے شرطیں لگا لگا کر تحدّی کی ہے اور یہ منادی اکثر رُوئے زمین پر کر دی ہے کہ جس شخص کو اسلام کی حقانیت میں شک ہو وہ میرے پاس آئے۔نیز لکھتے ہیں'' اے خدا اپنے طالبوں کے رہنما ان پر اپنی ذات سے ان کے ماں باپ سے، تمام جہان کے مشفقوں سے زیادہ رحم فرما تو اس کتاب کی محبت لوگوں کے دلوں میں ڈال دے اور اس کے برکات سے ان کو مالا مال کر دے اور کسی اپنے صالح بندے کے طفیل اس خاکسار شرمسار گناہگار ہوا پنے فیوض اور انعامات اور اس کتاب کی برکات سے فیض یاب کر۔آمین۔وَلِلْاَرْضِ مِنْ کَأْسِ الْکِرَامِ نَصِیْبٌ۔''

(اشاعۃ السنہ جلد 6 و جلد 7 نمبر 11)

## حضرت خواجہ غلام فرید صاحب چاچڑاں شریف

حضرت مرزا غلام احمد قادیانی حق پر ہیں اور اپنے دعویٰ میں راستباز اور صادق ہیں۔اور آٹھوں پہر اللہ تعالیٰ حق سبحانہ کی عبادت میں مستغرق رہتے ہیں اور اسلام کی ترقی اور دینی امور کی سربلندی کے لئے دل وجان سے کوشاں ہیں۔میں ان میں کوئی مذموم اور قبیح چیز نہیں دیکھتا۔اگر انہوں نے مہدی اور عیسیٰ ہونے کا دعویٰ کیا ہے تو یہ بھی ایسی بات ہے جو جائز ہے''۔ (اشارات فریدی۔مرتبہ۔رکن الدین جلد 3 ص 971۔

ترجمہ از فارسی مطبوعہ مفید عام پریس۔آگرہ 0231ھ)



## چوہدری افضل حق صاحب مفکر احرار

جماعت احمدیہ کی اشاعت دین کے لئے تڑپ اور تبلیغی مساعی کے متعلق لکھتے ہیں:'' مسلمانوں کے دیگر فرقوں میں کوئی جماعت تبلیغی اغراض کے لئے پیدا نہ ہوسکی ہاں ایک دل مسلمانوں کی غفلت سے مضطرب ہو کر اُٹھا۔ایک مختصر سی جماعت اپنے گرد جمع کر کے اسلام کی نشر و اشاعت کے لئے بڑھا...پنی جماعت میں وہ اشاعتی تڑپ پیدا کر گیا جو نہ صرف مسلمانوں کے مختلف فرقوں کے لئے بلکہ دنیا کی تمام اشاعتی جماعتوں کے لئے نمونہ ہے''

(فتنہ ارتداد اور پولیٹیکل قلابازیاں ص 64۔از چوہدری افضل حق)

## ادیب، شاعر، ایڈیٹر علامہ نیاز فتحپوری صاحب



جماعت احمدیہ کے اعلیٰ کردار کا یوں ذکر کرتے ہیں:

'' اس میں کلام نہیں کہ انہوں نے یقیناً اخلاق اسلامی کو دوبارہ زندہ کیا اور ایک ایسی جماعت پیدا کر کے دکھا دی جس کی زندگی کو ہم یقیناً اسوہ نبی کا پرتو کہہ سکتے ہیں''۔

(رسالہ نگار لکھنؤ ماہ نومبر 1959ء)



## مدیر سیاست مولانا سیّد حبیب صاحب

عیسائیوں اور آریوں کے مقابل پر حضرت بانی جماعت احمدیہ کی خدماتِ دین کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

'' اس وقت کے آریہ اور مسیحی مبلغ اسلام پر بے پناہ حملے کر رہے تھے اِکے دُکے جو عالم دین بھی کہیں موجود تھے وہ ناموس شریعت حقہ کے تحفظ میں مصروف ہو گئے مگر کوئی زیادہ کامیاب نہ ہوا اس وقت مرزا غلام احمد صاحب میدان میں اُترے اور انہوں نے مسیحی پادریوں اور آریہ اپدیشکوں کے مقابلہ میں اسلام کی طرف سے

سینہ سپر ہونے کا تہیہ کرلیا۔۔۔ مجھے یہ کہنے میں ذرا باک نہیں کہ مرزا صاحب نے اس فرض کو نہایت خوبی وخوش اسلوبی سے ادا کیا اور مخالفین اسلام کے دانت کھٹے کردیئے''

(تحریک قادیان صفحہ 208)

## حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات پر اخبارات کے تبصرے

مرزا صاحب جیسی بین الاقوامی شخصیت کا انتقال جس نے مذہبی دنیا میں اپنے فولادی قلم، زبردست مقناطیسی کشش، مقدس تعلیمات اور غیر معمولی قوت قدسی کے ساتھ رُبع صدی سے زائد عرصہ تک تہلکہ مچائے رکھا، کوئی معمولی حادثہ نہ تھا کہ اس پر خاموشی اختیار کی جاسکتی۔ ادھر یہ چونکا دینے والی خبر سنی گئی اور ادھر ملک کے ایک سرے سے لے کر دوسرے تک پریس میں ایک شور پڑ گیا اور اخبارات نے حضور کی وفات کی خبر شائع کرتے ہوئے آپ کو خراج عقیدت پیش کیا۔ ان اخبارات میں مسلمان، ہندو اور عیسائی وغیرہ ہر قسم کے طبقہ وخیال کے لوگ شامل تھے۔ ہندوستان کے جن مسلم اخبارات نے اس موقع پر تبصرے شائع کئے ان میں اخبار وکیل امرتسر، البیان، لکھنؤ، تہذیب نسواں، لاہور، اخبار کرزن گزٹ دہلی، البشیر (اٹاوہ) یونین گزٹ بریلی، میونسپل گزٹ لاہور، علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ، علی گڑھ، صادق الاخبار ریواڑی خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

### اخبار ''وکیل'' امرتسر

مسلمان اخبارات میں سب سے زیادہ زوردار اور مؤثر اور حقیقت افروز ریویو اخبار ''وکیل'' امرتسر کا تھا جو مولانا ابوالکلام آزاد کے قلم سے نکلا۔ انہوں نے لکھا:

''وہ شخص بہت بڑا شخص جس کا قلم سحر تھا اور زبان جادو۔ وہ شخص جو دماغی عجائبات کا مجسمہ تھا۔ جس کی نظر فتنہ اور آواز حشر تھی۔ جس کی اُنگلیوں سے انقلاب کے تار اُلجھے ہوئے تھے اور جس کی دو مٹھیاں بجلی کی دو بیٹریاں تھیں وہ شخص جو مذہبی دنیا کے لئے تیس برس تک زلزلہ اور طوفان رہا جو شورِ قیامت ہو کے خفتگان خوابِ ہستی کو بیدار کرتا رہا خالی ہاتھ دنیا سے اُٹھ گیا۔۔۔ مرزا غلام احمد صاحب قادیانی کی رحلت اس قابل نہیں کہ اس سے سبق حاصل نہ کیا جائے اور مٹانے کے لئے اسے امتدادِ زمانہ کے حوالہ کرکے صبر کرلیا جائے۔ ایسے لوگ جن سے مذہبی یا عقلی دنیا میں انقلاب پیدا ہو ہمیشہ اس دنیا میں نہیں آتے۔ یہ نازشِ فرزندانِ تاریخ بہت کم منظرِ عام پر آتے ہیں اور جب آتے ہیں تو دنیا میں ایک انقلاب پیدا کرکے دکھا جاتے ہیں۔''

''میرزا صاحب کی اس رفعت نے ان کے بعض دعاوی اور بعض معتقدات سے شدید اختلاف کے باوجود ہمیشہ کی مفارقت پر مسلمانوں کو ہاں تعلیم یافتہ اور روشن خیال مسلمانوں کو محسوس کرادیا ہے کہ ان کا ایک بڑا شخص اُن سے جدا ہوگیا ہے اور اس کے ساتھ مخالفینِ اسلام کے مقابلہ پر اسلام کی اس شاندار مدافعت کا جو اس کی ذات کے ساتھ وابستہ تھی خاتمہ ہوگیا۔ ان کی یہ خصوصیت کہ وہ اسلام کے مخالفین کے برخلاف ایک فتح نصیب جرنیل کا فرض پورا کرتے رہے ہمیں مجبور کرتی ہے کہ اس احساس کا کھلم کھلا اعتراف کیا جائے تاکہ وہ مہتم بالشان تحریک جس نے ہمارے دشمنوں کو عرصہ تک پست اور پامال بنائے رکھا اور آئندہ بھی جاری رہے۔'' مرزا صاحب کا لٹریچر جو مسیحیوں اور آریوں کے مقابلہ پر ان سے ظہور میں آیا۔ قبولِ عام کی سند حاصل کرچکا ہے اور اس خصوصیت میں وہ کسی کے محتاج نہیں۔ اس لٹریچر کی قدر وقیمت آج جب کہ وہ اپنا فرض پورا کرچکا ہے۔ ہمیں دل سے تسلیم کرنی پڑتی ہے۔ اس لئے کہ وہ ہرگز قلب سے نسیاً منسیاً نہیں ہوسکتا جب کہ اسلام مخالفین کی یورشوں میں گھر چکا تھا اور مسلمان حافظ حقیقی کی طرف سے عالم اسباب ووسائل میں حفاظت کا واسطہ ہوکر اس کی حفاظت پر مامور تھے اپنے قصوروں کی پاداش میں پڑے سسک رہے تھے اور اسلام کے لئے کچھ نہ کرتے تھے یا نہ کرسکتے تھے۔ ایک طرف حملوں کے امتداد کی یہ حالت تھی کہ ساری مسیحی دنیا اسلام کی شمع عرفان حقیقی کو سرراہ منزل مزاحمت سمجھ کر مٹا دینا چاہتی تھی اور عقل ودولت کی زبردست طاقتیں اس حملہ آور کی پشت گری کے لئے ٹوٹی پڑی تھیں اور دوسری طرف ضعف اور مدافعت کا یہ عالم تھا کہ توپوں کے مقابلہ پر تیر بھی نہ تھے اور حملہ اور مدافعت دونوں کا قطعی وجود ہی نہ تھا کہ مسلمانوں کی طرف سے وہ مدافعت شروع ہوئی کہ جس کا ایک حصہ مرزا صاحب کو حاصل ہوا۔ اس مدافعت نے نہ صرف عیسائیت کے اس ابتدائی اثر کے پرخچے اُڑائے جو سلطنت کے سایہ میں ہونے کی وجہ سے حقیقت میں اس کی جان تھے اور ہزاروں لاکھوں مسلمان اس کے اس زیادہ خطرناک اور مستحق کامیابی حملہ کی زد سے بچ گئے بلکہ خود عیسائیت کا طلسم دُھواں ہوکر اُڑنے لگا۔۔ غرض مرزا صاحب کی یہ خدمت آنے والی نسلوں کو گرانبار احسان رکھے گی کہ انہوں نے قلمی جہاد کرنے والوں کی پہلی صف میں شامل ہوکر اسلام کی طرف سے فرض مدافعت ادا کیا اور ایسا لٹریچر یادگار چھوڑا جو اس وقت تک کہ مسلمانوں کی رگوں میں زندہ خون رہے گا اور حمایت اسلام کا جذبہ ان کے شعار قومی کا عنوان نظر آئے، قائم رہے گا۔

اس کے علاوہ آریہ سماج کی زہریلی کچلیاں توڑنے میں بھی مرزا صاحب نے اسلام کی بہت خاص خدمت انجام دی ہے۔ مرزا صاحب اور مولوی محمد قاسم صاحب نے اس وقت سے کہ سوامی دیانند نے اسلام کے متعلق اپنی دماغی مفلسی کی نوحہ خوانی جابجا آغاز کی تھی، ان کا تعاقب شروع کیا۔ ان حضرات نے عمر بھر سوامی جی کا قافیہ تنگ رکھا اور جب وہ اجمیر میں آگ کے حوالے کردئے گئے۔ اس وقت سے اخیر عمر تک برابر مرزا صاحب آریہ سماج کے چہرہ سے اُنیسویں صدی کے ہندو ریفارمر کا چڑھایا ہوا ملمع اُتارنے میں مصروف رہے۔ ان کی آریہ سماج کے مقابل کی تحریروں سے اس دعویٰ پر نہایت صاف روشنی پڑتی ہے کہ آئندہ ہماری مدافعت کا سلسلہ خواہ کسی درجہ تک وسیع ہوجائے ناممکن ہے کہ یہ تحریریں نظرانداز کی جائیں۔ فطری ذہانت مشق ومہارت اور مسلسل بحث مباحثہ کی عادت نے مرزا صاحب میں ایک شان خاص پیدا کردی تھی۔ اپنے مذہب کے علاوہ مذاہب غیر پر ان کی نظر نہایت وسیع تھی اور اپنی معلومات کا نہایت سلیقہ سے استعمال کرتے تھے۔

تبلیغ وتلقین کا یہ ملکہ ان میں پیدا ہوگیا تھا کہ مخاطب کسی قابلیت یا کسی مذہب وملت کا ہواُن کے برجستہ جواب سے ایک دفعہ ضرور گہرے فکر میں پڑ جاتا تھا۔ ہندوستان آج مذاہب کا عجائب خانہ ہے اور جس کثرت سے چھوٹے بڑے مذاہب یہاں موجود ہیں اور باہمی کشمکش سے اپنی موجودگی کا اعلان کرتے رہتے ہیں اس کی نظیر غالباً دنیا میں کسی جگہ سے

نہیں مل سکتی۔ مرزا صاحب کا دعویٰ تھا کہ میں ان سب کے لئے حکم وعدل ہوں۔ لیکن اس میں کلام نہیں کہ ان مختلف مذاہب کے مقابلہ پر اسلام کو نمایاں کر دینے کی ان میں بہت مخصوص قابلیت تھی اور یہ نتیجہ تھی ان کی فطری استعداد کا ذوق مطالعہ اور کثرت مشق کا۔ آئندہ اُمید نہیں ہے کہ ہندوستان کی مذہبی دنیا میں اس شان کا شخص پیدا ہو جو اپنی اعلیٰ خواہشیں محض اس طرح مذاہب کے مطالعہ میں صرف کردے۔ (بحوالہ بدر جون 1908ء)

(دوسرا تبصرہ اخبار وکیل امرتسر۔ مورخہ 30 مئی 1908ء صفحہ 1)

## مرزا غلام احمد مرحوم

26 مئی 1908ء کی صبح ہندوستان کی جدید مذہبی تاریخ میں دیر تک اہمیت سے دیکھی جائے گی۔ جب کہ دس بجے کے قریب مرزا غلام احمد صاحب قادیانی نے بعارضہ ہیضہ یا بقول بعارضہ دردگردہ انتقال کیا۔ مرحوم آج کل اپنی اہلیہ کے علاج اور تبدیل آب و ہوا کی غرض سے لاہور میں مقیم تھے مگر وہ خدائی حکم جو ایک ادنیٰ فرد اور زبردست تاجدار اور ایک فقیر اور اولوالعزم نبی پر یکساں عمل کرتا ہے آپہنچا۔ اور اس سے ایک ایسے شخص کے وجود پر بدنیتی کا پردہ ڈال دیا جس نے عبرت ناک دعاوی سے مذہبی دنیا میں تلاطم برپا کردیا۔ مرزا صاحب کی لائف (سوانح عمری) میں ابتدائی دنوں کے سوا آپ کو ایسے تھوڑے ہی صفحے ملیں گے جو حیرت انگیز واقعات سے معنون اور تعجب خیز کیفیتوں سے مزّین نہ ہوں۔ خواہ ہندوستان کے مختلف شہروں میں دشمنان اسلام کے ساتھ نبرد آزمائی کر رہے ہوں خواہ قادیان میں بیٹھے ہوئے پیروان رسول پر مخالفت کی آگ برسا رہے ہوں۔ خواہ یورپ میں مادہ پرست عیسائیوں کو مذہب اسلام کی برکتوں سے آگاہ کر رہے ہوں۔ اگرچہ مرزا صاحب نے علوم مروجہ اور دینیات کی باقاعدہ تعلیم نہیں پائی تھی مگر ان کی زندگی اور زندگی کے کارناموں کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ خاص فطرت لے کر پیدا ہوئے تھے جو ہر کس و ناکس کو حاصل نہیں ہوتی۔ انہوں نے اپنے مطالعہ اور فطری سلیم کے رُو سے مذہبی لٹریچر پر کافی عبور کرلیا تھا۔ 1877ء کے قریب جب کہ اُن کی 35 یا 36 سال کی عمر تھی ہم اُن کو ایک غیر معمولی مذہبی جوش میں سرشار پاتے ہیں۔ وہ ایک سچے اور پاکباز مسلمان کی طرح زندگی بسر کرتا ہے۔ اس کا دل دنیوی کششوں سے غیر متاثر ہے وہ خلوت میں انجمن اور انجمن میں خلوت کا لطف اُٹھانے کی کوشش میں مصروف رہے۔ ہم اُسے بے چین پاتے ہیں اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ کسی ایسی کھوئی ہوئی چیز کی تلاش میں ہے جس کا پتہ فانی دنیا میں نہیں ملتا۔ اسلام اپنے گہرے رنگ کے ساتھ اُس پر چھایا ہوا ہے۔ کبھی وہ آریوں سے مباحثہ کرتا ہے۔ کبھی حمایت وحقیقت اسلام میں وہ کتابیں لکھتا ہے۔ 1886ء میں بمقام ہوشیارپور آریوں سے جو مباحثات انہوں نے کئے تھے ان کا لطف اب تک دلوں سے محو نہیں ہوا۔ غیر مذاہب کی تردید اور اسلام کی حمایت میں جو نادر کتابیں انہوں نے تصنیف کی تھیں ان کے مطالعہ سے جو وجد پیدا ہوا وہ اب تک نہیں اُترا۔ ان کی ایک کتاب براہین احمدیہ نے غیر مسلموں کو مرعوب کر دیا اور اسلامیوں کے دل بڑھا دئے اور مذہب کی پیاری تصویر کو ان آلائشوں اور گرد وغبار سے صاف کر کے دنیا میں پیش کیا جو مجاہیل کی توہم پرستیوں اور فطری کمزوریوں نے چڑھادئے تھے۔ غرض یہ کہ اس تصنیف نے کم از کم ہندوستان کی مذہبی دنیا میں ایک گونج پیدا کر دی تھی جس کی صدائے بازگشت ہمارے کانوں میں اب تک آ رہی ہے۔ گو بعض بزرگان اسلام اب براہین احمدیہ کے برا ہونے کا فیصلہ دے دیں محض اس وجہ سے کہ اس میں مرزا صاحب نے اپنی نسبت بہت سی پیشگوئیاں کی تھیں اور بطور حفظ ماتقدم اپنے آئندہ دعاویٰ کے متعلق بہت کچھ مصالحہ فراہم کر لیا تھا لیکن اس کے بہترین فیصلہ کا وقت 1880ء تھا جب کہ وہ کتاب شائع ہوئی مگر اس وقت مسلمان بالاتفاق مرزا صاحب کے حق میں فیصلہ دے چکے تھے۔ یہ دوسری بات ہے کہ اس کے بعد مرزا صاحب نے اپنے تئیں اس کا مستحق نہ دکھایا۔ کیریکٹر کے لحاظ سے ہمیں مرزا صاحب کے دامن پر سیاہی کا ایک چھوٹا سا دھبہ بھی نظر نہیں آتا۔ وہ ایک پاکباز کا جینا جیا اور اس نے ایک متقی کی زندگی بسر کی۔ غرض کہ مرزا صاحب کی ابتدائی زندگی کے پچاس سالوں نے بلحاظ اخلاق وعادات اور پسندیدہ اطوار کیا بلحاظ مذہبی خدمات وحمایت دین مسلمانان ہند میں ان کو ممتاز، برگزیدہ اور قابل رشک مرتبہ پر پہنچا دیا۔“

(اخبار وکیل امرتسر 30 مئی 1908ء)

## ”تہذیب النسواں“ لاہور

سیّد ممتاز علی صاحب امتیاز نے لکھا:

”مرزا صاحب مرحوم نہایت مقدس اور برگزیدہ بزرگ تھے اور نیکی کی ایسی قوت رکھتے تھے جو سخت سے سخت دلوں کو تسخیر کر لیتی تھی وہ نہایت باخبر عالم، بلند ہمت مصلح اور پاک زندگی کا نمونہ تھے۔ ہم انہیں مذہباً مسیح موعود تو نہیں مانتے تھے لیکن ان کی ہدایت و رہنمائی مردہ روحوں کے لئے واقعی مسیحائی تھی“

## اخبار زمیندار، لاہور

منشی سراج الدین صاحب (والد مولوی ظفر علی خاں صاحب) ایڈیٹر اخبار ”زمیندار“ نے لکھا: ”مرزا غلام احمد صاحب 1860ء یا 1861ء کے قریب ضلع سیالکوٹ میں محرر تھے۔ اس وقت آپ کی عمر 22 یا 24 سال ہوگی اور ہم چشم دید شہادت سے کہہ سکتے ہیں کہ جوانی میں بھی نہایت صالح اور متقی بزرگ تھے۔ کاروبار ملازمت کے بعد ان کا تمام وقت مطالعہ دینیات میں صرف ہوتا تھا۔ عوام سے کم ملتے تھے۔ 1877ء میں ہمیں ایک شب قادیان میں آپ کے ہاں مہمانی کی عزت حاصل ہوئی۔ ان دنوں بھی آپ عبادت اور وظائف میں اس قدر محو و مستغرق تھے کہ مہمانوں سے بھی بہت کم گفتگو کرتے تھے۔ 1881ء یا 1882ء میں آپ نے براہین احمدیہ کی تصنیف کا اعلان کر دیا اور ہم اس کتاب کے اوّل خریداروں میں سے تھے۔۔۔ ہم بارہا کہہ چکے ہیں اور پھر کہتے ہیں کہ آپ کے دعاوی خواہ وہ دماغی استغراق کا نتیجہ ہوں مگر آپ بناوٹ اور افتراء سے بری تھے مسیح موعود یا کرشن کا اوتار ہونے کے دعاوی جو آپ نے کئے اُن کو ہم ایسا ہی خیال کرتے ہیں جیسا کہ منصور کا دعویٰ انا الحق تھا۔ گو ہمیں ذاتی طور پر مرزا صاحب کے دعاوی یا الہامات کے قائل اور معتقد ہونے کی عزت حاصل نہیں ہوئی مگر ہم ان کو ایک پکا مسلمان سمجھتے تھے۔“

## ’’البشیر‘‘ اٹاوہ

البشیر اٹاوہ نے لکھا کہ’’اس سے انکارنہیں ہوسکتا ہے حضرت اقدس اس زمانہ کے نامور مشاہیر میں سے تھے۔اس ترقی علوم فنون کے زمانہ میں درحقیقت یہ امر کچھ کم حیرت انگیز نہیں ہے کہ اُنکے کئی لاکھ راسخ الاعتقاد مرید ایسے تھے جواُن کے ہر ایک حکم کو ہر ایک پیشگوئی کو وحی خیال کرتے تھے اور بلاچوں وچرا تسلیم کرتے تھے۔اُن مریدوں میں عوام الناس اور جہلا، پڑھے لکھے،غریب اور امیر عالم وفاضل اور نئے تعلیم یافتہ غرض کہ ہر درجہ اور ہر حیثیت کے مسلمان موجود ہیں۔ جو درجہ کہ حضرت مرزا صاحب کو اپنے مریدوں میں حاصل تھا اور جو اثر کہ حضرت اقدس کا اپنے مریدوں کی جماعت پر تھا اس میں کچھ کلام نہیں کہ ہندوستان کے مسلمانوں میں نہ یہ اثر کسی مولوی اور نہ عالم وفاضل کو اپنے معتقدوں پر تھا اور نہ کسی صوفی اور ولی اللہ کا اپنے مریدین پر تھا اور نہ کسی لیڈر اور نہ کسی ریفارمر کا اپنے مقلدین پر۔ چونکہ وہ مسلمان کی ایک کثیر جماعت کے پیشوا اور امام برحق تھے لہٰذا تہذیب مجبور کرتی ہے کہ ہم ان کی عزت کریں اور ان کے انتقال پر افسوس ظاہر کریں۔

## ’’علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ‘‘ علی گڑھ

علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ علی گڑھ نے لکھا کہ:

مرحوم ایک مانے ہوئے مصنف اور مرزائی فرقہ کے بانی تھے۔1874ء سے 1876ء تک شمشیر قلم عیسائیوں، آریوں اور برہموسماج کے خلاف خوب چلایا۔آپ نے 1880ء میں تصنیف کا کام شروع کیا۔آپ کی پہلی کتاب اسلام کے ڈیفنس میں تھی جس کے جواب کے لئے آپ نے دس ہزار روپیہ انعام رکھا تھا۔آپ نے اپنی تصنیف کردہ اسی کتابیں پیچھے چھوڑی ہیں جس میں سے بیس عربی زبان میں ہیں۔ بیشک مرحوم اسلام کا ایک بڑا پہلوان تھا۔‘‘

## ’’صادق الاخبار‘‘ ریواڑی

صادق الاخبار ریواڑی نے لکھا:

’’مرزا صاحب نے اپنی پرزور تقریروں اور شاندار تصانیف سے مخالفین اسلام کو ان کے لچر اعتراضات کے دندان شکن جواب دے کر ہمیشہ کے لئے ساکت کر دیا ہے۔اور کر دکھایا ہے کہ حق حق ہی ہے۔اور واقعی مرزا صاحب نے حق حمایت اسلام کا کما حقہ ادا کر کے خدمتِ دین اسلام میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ انصاف متقاضی ہے کہ ایسے اولو العزم حامی اسلام اور معلم المسلمین فاضل اجل عالم بے بدل کی ناگہانی اور بیوقت موت پر افسوس کیا جائے۔‘‘ (اخبار’’صادق الاخبار‘‘ریواڑی۔ جون 1908ء)

## ’’کرزن گزٹ‘‘ دہلی ’’یونین گزٹ‘‘ بریلی

’’کرزن گزٹ‘‘ دہلی کے ایڈیٹر مرزا حیرت دہلوی نے لکھا کہ:

’’مرحوم کی وہ اعلیٰ خدمات جو اس نے آریوں اور عیسائیوں کے مقابلہ میں اسلام کی کی ہیں وہ واقعی بہت ہی تعریف کی مستحق ہیں۔اس نے مناظرہ کا بالکل رنگ ہی بدل دیا اور ایک جدید لٹریچر کی بنیاد ہندوستان میں قائم کر دی۔ ہم بحیثیت ایک مسلمان ہونے کے بلکہ محقق ہونے کے ہم اس بات کا اعتراف کرتے ہیں کہ کسی بڑے سے بڑے آریہ اور بڑے سے بڑے پادری کو یہ مجال نہ تھی کہ وہ مرحوم کے مقابلہ میں زبان کھول سکتا...اگرچہ مرحوم پنجابی تھا۔مگر اس کے قلم میں اس قدر قوت تھی کہ آج سارے پنجاب بلکہ بلندی ہند میں بھی اس قوت کا کوئی لکھنے والا نہیں...اس کا پُرزور لٹریچر اپنی شان میں بالکل نرالا ہے اور واقعی اس کی بعض عبارتیں پڑھنے سے ایک وجد کی سی حالت طاری ہو جاتی ہے۔اُس نے ہلاکت کی پیشگوئیوں، مخالفتوں اور نکتہ چینیوں کی آگ میں سے ہو کر اپنا رستہ صاف کیا اور ترقی کے انتہائی عروج تک پہنچ گیا۔‘‘

’یونین گزٹ‘‘ بریلی میں بھی مرزا حیرت دیلوی کا یہ تبصرہ معمولی تخفیف الفاظ کے ساتھ شائع ہوا۔ان اخبارات کے علاوہ ملت، پیسہ اخبار لاہور، نسیم آگرہ نیراعظم مرادآبادی، روہیل کھنڈ بریلی وغیرہ بلکہ بیسیوں اخباروں میں آپ کی وفات پر عمدہ مضامین شائع ہوئے۔

## غیر مسلم اخبارات

یہ تو ہندوستان کے اسلامی جرائد ورسائل کا تذکرہ تھا جہاں تک غیر مسلم اخباروں اور رسالوں کا تعلق ہے اُن میں بھی اس موقع پر بڑے موثر اور زوردار اداریے لکھے گئے مثلاً میونسپل گزٹ لاہور، آریہ پتریکا لاہور، اِندر، سول اینڈ ملٹری گزٹ لاہور امرتا بازار پتریکا، برہم پرچارک، پانیر الہ آباد، جیون تت، یونٹی کلکتہ، بنگالی کلکتہ، سٹیٹسمین۔

## ’’میونسپل گزٹ‘‘

چنانچہ میونسپل گزٹ نے لکھا کہ:

’’مرزا صاحب علم وفضل کے لحاظ سے خاص شہرت رکھتے تھے تحریر میں بھی روانی تھی بہرحال ہمیں ان کی موت سے بحیثیت اس بات کے کہ وہ ایک مسلمان عالم تھے نہایت رنج ہوا ہے اور ہم سمجھتے ہیں کہ ایک عالم دنیا سے اٹھ گیا۔

## سول اینڈ ملٹری گزٹ‘‘ لاہور

سول اینڈ ملٹری گزٹ لاہور نے لکھا کہ’’مرزا غلام احمد صاحب ساکن قادیان ضلع گورداسپور... ایک مشہور ومعروف اسلامی واعظ اور سلسلہ احمدیہ کے بانی تھے... انہوں نے مذہبی اور تعلیمی کام میں مشغول ہونے کی خاطر ملازمت سے استعفیٰ دے دیا تھا... وہ لاہور میں ہندو مسلمانوں میں اتحاد واتفاق کے بڑھانے کے لئے ایک انجمن قائم کرنے کے لئے تشریف لائے تھے۔‘‘

## ’’امرتا بازار پتریکا‘‘

امرتا بازار پتریکا کلکتہ نے لکھا کہ’’ وہ فقیرانہ طور پر زندگی بسر کرتے تھے اور سینکڑوں آدمی روزانہ اُن کے لنگر سے کھانا کھاتے تھے ان کے مریدین میں ہر قسم کے لوگ فاضل، مولوی، با اثر، رئیس، تعلیم یافتہ آدمی، امیر اور سوداگر ہیں۔

## ’’آریہ پتر کا‘‘

آریہ پتریکا نے لکھا کہ:’’عام طور پر جو اسلام دوسرے مسلمانوں میں پایا جاتا ہے اس کی نسبت آپ کے خیالات اسلام کے متعلق زیادہ وسیع اور زیادہ قابل برداشت تھے۔ مرزا صاحب کے تعلقات آریہ سماج سے کبھی بھی دوستانہ نہیں ہوئے اور جب ہم آریہ سماج کی گزشتہ تاریخ کو یاد کرتے ہیں تو ان کا وجود ہمارے سینوں میں بڑا جوش پیدا کرتا ہے۔

## اندر لاہور

’’اندر‘‘ لاہور نے لکھا کہ:’’اگر ہم غلطی نہیں کرتے تو مرزا غلام احمد صاحب ایک صفت میں حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے بہت مشابہت رکھتے تھے اور وہ صفت ان کا استقلال تھا۔خواہ وہ کسی مقصود کو لے کر تھا۔اور ہم خوش ہیں کہ وہ آخری دم تک اس پر ڈٹے رہے اور ہزاروں مخالفتوں کے باوجود ذرا بھی لغزش نہیں کھائی۔‘‘

## برہم پرچارک

برہم پرچارک نے لکھا کہ:’’ہم یہ تسلیم کئے بغیر نہیں رہ سکتے کہ وہ کیا بلحاظ لیاقت اور کیا بلحاظ اخلاق اور شرافت کے ایک بڑے انسان تھے‘‘

## ’’پائونیر‘‘ الہ آباد

نے لکھا کہ’’اگر پچھلے زمانہ کے اسرائیلی نبیوں میں سے کوئی نبی عالم بالا سے واپس آکر دنیا میں اس وقت تبلیغ کرے تو وہ بیسویں صدی کے حالت میں اس سے زیادہ غیر موزوں نہ ہوگا جیسا کہ مرزا غلام احمد قادیانی معلوم ہوتے تھے...مرزا غلام احمد صاحب کو اپنے متعلق کبھی کوئی شک نہیں ہوا اور وہ کامل صداقت اور خلوص سے اس بات کا یقین رکھتے تھے کہ ان کو خارق عادت طاقت بخشی گئی ہے۔انہوں نے بشپ ویلڈن (بشف لیفرائے چاہیے۔ناقل) کو...چیلنج دیا کہ نشانوں میں ان کا مقابلہ کریں۔اور اس مقابلہ کا یہ نتیجہ قرار دیا کہ تافیصلہ ہو کہ سچا مذہب کون سا ہے...بہر حال قادیان کا نبی ایک ایسا انسان تھا جو ہر روز دنیا میں پھر نہیں آیا کرتے،ان پر سلامتی ہو۔‘‘’’جیون تت‘‘ دیو سماج جیون تت میں دیو سماج کے سیکریٹری نے لکھا کہ وہ اسلام کے مذہبی لٹریچر کے خصوصیت سے عالم تھے سوچنے اور




لکھنے کی اچھی طاقت رکھتے تھے۔کتنی ہی بڑی کتابوں کے مصنف تھے...مرزا صاحب اپنے خاص عقائد اور ارادہ کے پکے تھے اس لئے انہیں اپنی راہ میں بہت سخت مخالفتیں اور بدنامیاں سہنی پڑیں مگر وہ ان پر قائم رہے۔‘‘

## دی یونٹی اینڈ دی مسٹری کلکتہ

دی یونٹی اینڈ سی مسٹر دی کلکتہ نے لکھا کہ’’مرحوم ایک عالم آدمی تھے اور صرف اپنے ہی مذہب سے پوری پوری واقفیت نہ رکھتے تھے بلکہ عیسائیت اور ہندو مذہب کے بھی خوب جاننے والے تھے۔آپ کا میگزین جس کا نام ریویو آف ریلیجنز ہے اور جس کو بڑی قابلیت سے چلایا جاتا ہے آپ کی طاقت تنقید کی باریکی کو ظاہر کرتا ہے۔ان کو بھی مذہبی اتحاد کا خیال تھا۔لیکن آپ نے عیسایت کے بعض مسائل کی خوب دل بھر کر قلعی کھولی ہے...ایسے آدمی کی وفات قوم کیلئے افسوس ناک ہے۔ بنگالی کلکتہ۔ بنگالی کلکتہ نے لکھا کہ’’مرزا صاحب مذہب اسلام کے مجدد تھے۔‘‘

## سٹیٹس مین کلکتہ

سٹیٹس مین کلکتہ نے لکھا کہ:’’مرزا صاحب ایک مشہور مقدس اسلامی واعظ اور فرقہ احمدیہ کے بانی تھے (ترجمہ) ان کے علاوہ اور بھی کئی اخبارات مثلاً اخبار’’عام لاہور‘‘اخبار’’ٹائمز‘‘لندن وغیرہ نے بھی تبصرے کئے مگر ان کے درج کرنے کی ضرورت نہیں۔ ***






# قرآن نبوت کو ختم نہیں کرتا

جمیل احمد بٹ



(زیرِ تصنیف کتاب بعنوان 'ختمِ نبوّت' کا باب چہارم۔ پہلا حصہ)

قرآن کریم میں ختم نبوت کے الفاظ کہیں استعمال نہیں ہوئے اور نہ کسی آیت میں یہ فرمایا گیا کہ نبوت ختم ہوگئی ہے بلکہ اس کے برخلاف قرآن نے ان گزشتہ اقوام کو جنہوں نے ماضی میں یہ عقیدہ اختیار کیا کہ اب کوئی نبی نہیں آئے گا گمراہ اور حد سے گزرنے والا قرار دیا ہے۔دوسری طرف اللہ تعالیٰ نے نبوت اور اس کے لوازمات یعنی فرشتوں کے نزول اور وحی والہام کے جاری رہنے کو بطور اصول اور قانون بیان فرمایا ہے۔انعام نبوت پانے کے لئے دعا سکھلائی ہے۔اُمت میں نبوت کا وعدہ فرمایا ہے اور کئی آیات میں معین طور پر نبی آنے کی خبر دی ہے۔اور ساتھ ہی اس نبوت کی نوعیت اور حدود بھی بیان فرمادی ہیں۔یعنی تکمیل دین کے اعلان کے ساتھ کسی نئی شریعت کے امکان کو رد فرمایا ہے اور آنحضرت ﷺ کے مقام خاتم النبیین کے اعلان کے ساتھ نبوت کے لئے آپ کی مہر تصدیق لازمی ٹھہرا کر اس نبوت کو امتی نبوت قرار دیا ہے۔قرآن کریم میں مذکور اس مضمون کی وضاحت اس باب کا موضوع ہے۔

## ا۔ختم نبوت کے عقیدہ کی مذمت

تاریخ انبیاء کے مطابق ان کے مخاطبین میں سے بیشتر تو اپنی دانست میں نبوت کی ضرورت ہی نہ پا کر ان کو ماننے سے انکار کرتے رہے ہیں۔پھر جو ایمان لاتے ان میں سے بہت سے کچھ عرصہ بعد خود بھی اس عقیدہ کو اپناتے رہے ہیں کہ ان کے نبی کے بعد اللہ آئندہ کوئی رسول معبوث نہیں ہوگا۔اور اس طرح نبوت کی عدم ضرورت کی سوچ میں انکار کرنے والوں کے ہم رنگ ہو جاتے ہیں۔اللہ تعالیٰ نے ایسا عقیدہ رکھنے والوں کو گمراہ اور حد سے گزرنے والا قرار دیا ہے۔

### پہلی مذمت

چنانچہ قرآن کریم میں حضرت یوسفؑ کو آخری نبی کہنے والوں کا ذکر یوں ہوا ہے:

وَلَقَدْ جَآءَكُمْ يُوسُفُ مِنْ قَبْلُ بِالْبَيِّنٰتِ فَمَا زِلْتُمْ فِيْ شَكٍّ مِّمَّا جَآءَكُمْ بِهٖ ۝ حَتّٰٓى اِذَا هَلَكَ قُلْتُمْ لَنْ يَّبْعَثَ اللّٰهُ مِنْۢ بَعْدِهٖ رَسُوْلًا ۝ كَذٰلِكَ يُضِلُّ اللّٰهُ مَنْ هُوَ مُسْرِفٌ مُّرْتَابٌ ۝ (مومن 40:35)

ترجمہ: اور یقینا تمہارے پاس اس سے پہلے یوسف بھی کھلے کھلے نشانات لے کر آچکا ہے مگر تم اس بارہ میں ہمیشہ شک میں رہے ہو جو وہ تمہارے پاس لایا یہاں تک کہ جب وہ مر گیا تو تم کہنے لگے کہ اب اس کے بعد اللہ ہرگز کوئی رسول معبوث نہیں کرے گا۔ اسی طرح اللہ حد سے بڑھنے والے (اور) شکوک میں مبتلا رہنے والے کو گمراہ ٹھہراتا ہے۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ حضرت یوسفؑ کے دعویٰ نبوت پر شکوک میں مبتلا رہنے والوں اور آئندہ نبی نہ آنے کا عقیدہ رکھ کر حد سے بڑھنے والوں کو یکساں گمراہ ٹھہراتا ہے۔ حضرت یوسفؑ کا زمانہ حضرت موسیٰؑ سے پہلے کا ہے اور اس سے ختم نبوت کے عقیدے کی قدامت اور اس کا غلط ہونا ظاہر ہے۔

یہ مضمون اگلی آیت میں بھی چلتا ہے جس میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ:

(5) الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ بِغَيْرِ سُلْطٰنٍ اَتٰىهُمْ ۚ كَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰهِ وَعِنْدَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۚ كَذٰلِكَ يَطْبَعُ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ قَلْبِ مُتَكَبِّرٍ جَبَّارٍ ۔

(مومن 36:40)

ترجمہ: اُن لوگوں کو جو اللہ کی آیات کے بارہ میں بغیر کسی غالب دلیل کے جو ان کے پاس آئی ہو جھگڑتے ہیں۔اللہ کے نزدیک یہ بہت بڑا گناہ ہے اور ان کے نزدیک بھی جو ایمان لائے ہیں۔اسی طرح اللہ ہر متکبر (اور) سخت جابر کے دل پر مہر لگا دیتا ہے۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ مدعی نبوت کو دئے گئے نشانات کے بارے میں بلا کسی غالب دلیل کے جھگڑے کھڑے کرنے کو بہت بڑا گناہ فرماتا ہے اور ایسا کرنے والوں کو متکبر اور جابر قرار دے کر ان کے دلوں پر مہر لگا دینے کا فیصلہ فرماتا ہے۔یہ مہر لگنے کا ذکر نبوت پر نہیں بلکہ ان لوگوں کے دلوں پر ہے جو نبی کا انکار اس بہانے کرتے ہیں کہ نبوت ختم ہو چکی ہے۔

### دوسری مذمت

نبوت ختم ہو جانے کا عقیدہ رکھنے والوں کا ایک اور ذکر اللہ تعالیٰ یوں فرماتا ہے:

(1) وَّاَنَّهُمْ ظَنُّوْا كَمَا ظَنَنْتُمْ اَنْ لَّنْ يَّبْعَثَ اللّٰهُ اَحَدًا (جن 72:8)

ترجمہ: اور انہوں (جنوں کی جماعت) نے بھی گمان کیا تھا جیسے تم (یہود نے) گمان کر لیا کہ اللہ ہرگز کسی کو معبوث نہیں کرے گا۔

اس آیت کی رو سے جنوں کی اس جماعت کا بھی وہی عقیدہ تھا جو ان انسانوں نے جن کا ذکر سورۃ مومن کی اوپر درج شدہ آیت میں ہوا ہے حضرت یوسفؑ کے بعد اختیار کر لیا تھا کہ اب کوئی نبی نہیں آئے گا۔اس سے ظاہر ہے کہ انکار نبوت کی غرض سے ختم نبوت کا غلط عقیدہ قدیم سے جن وانس سب میں رہا ہے۔اس عقیدہ کو اختیار کرنے والے لوگوں کا ردّ اس سے ماقبل آیت میں یوں فرمایا گیا ہے: وَّاَنَّهٗ كَانَ رِجَالٌ مِّنَ الْاِنْسِ يَعُوْذُوْنَ بِرِجَالٍ مِّنَ الْجِنِّ فَزَادُوْهُمْ رَهَقًا ۔ (جن 7:72)

ترجمہ: اور یقینا عوام الناس میں کئی ایسے تھے جو بڑے لوگوں کی پناہ میں آجاتے

تھے انہوں نے ان کو بداعمالی اور جہالت میں بڑھا دیا۔
عوام الناس کا ایسے لوگوں کے تابع ہونا جنہیں وہ اپنی دانست میں بڑا شمار کرتے ہیں اور خیال کرتے ہیں کہ یہ بڑے ان کے لئے بطور پناہ ہیں اور وہ خود اپنے افعال کے بدنتائج سے بری الذمہ ہو جائیں گے اور ایسا سمجھنے کے نتیجے میں ان کا اپنی بداعمالیوں اور جہالت میں اور بھی بڑھ جانا گزشتہ لوگوں کے اس ذکر پر محدود نہیں بلکہ آج بھی ایک عام مشاہدہ کی بات ہے۔ یہ بات قابل ذکر ہے کہ نبوت ختم ہونے کے عقیدے کے بدنتائج کے ذکر پر مشتمل یہ تمام آیات قرآن کریم میں آیت خاتم النبیین کے بعد آتی ہیں اور یوں یہ مقام خاتم النبیین کے درست معنی اختیار کرنے پر بھی راہنما ہیں۔
اس تنبیہ کے باوجود آں حضرت ﷺ کے بعد ختم نبوت کے عقیدہ کا اختیار کیا جانا بظاہر قرآن کریم کی اس پیش خبری کا پورا ہونا ہے:

مَا يُقَالُ لَكَ اِلَّا مَا قَدْ قِيْلَ لِلرُّسُلِ مِنْ قَبْلِكَ (حٰم سجدہ 41:44)

ترجمہ: تجھ سے کچھ نہیں کہا جاتا مگر وہی جو تجھ سے پہلے رسولوں سے کہا گیا۔

## ۲۔ نبوت جاری رہنے کا قانون

قرآن کریم نہ صرف نبوت کو رحمت اور نعمت قرار دیتا ہے بلکہ بطور اصول کئی بار نبوت کا جاری رہنا بیان فرماتا ہے جیسا کہ قرآنی ترتیب کے مطابق درج ذیل سات آیات سے واضح ہے:

پہلی آیت: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَيْبِ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَجْتَبِيْ مِنْ رُّسُلِهٖ مَنْ يَّشَآءُ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ (آل عمران 180:3)

ترجمہ: اور اللہ کی یہ سنت نہیں کہ تم (سب) کو غیب پر مطلع کرے بلکہ اللہ اپنے پیغمبروں میں سے جس کو چاہتا ہے چن لیتا ہے پس ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے رسولوں پر۔
اس آیت کے اول مخاطب صحابہ کرام رضوان اللہ اجمعین اور پھر ساری امت مسلمہ ہے یہاں یجتبی مضارع کا صیغہ ہے اور یوں یہ اللہ تعالیٰ کی ایک جاری سنت کا بیان ہے اور اس کے مطابق اظہار غیب کے لئے اللہ تعالیٰ جب چاہے گا اپنے رسول منتخب فرماتا رہے گا۔

دوسری آیت: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

(2) وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ (نساء 70:4)

ترجمہ: اور جو بھی اللہ کی اور اس رسول کی اطاعت کرے تو یہی وہ لوگ ہیں جو ان لوگوں کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ نے انعام کیا (یعنی) نبیوں میں سے، صدیقوں میں سے، شہیدوں میں سے اور صالحین میں سے۔
اس آیت میں تمام روحانی مدارج بشمول نبوت کو الرسول یعنی اس خاص رسول آنحضرت ﷺ کی متابعت سے وابستہ کر دیا گیا ہے۔ اور مع کے بعد النبیین فرما کر 'ان میں سے' ہونا بیان کر دیا ہے۔ مع کا ایسا استعمال قرآن میں اور بھی جگہ ہوا ہے جیسا کہ درج ذیل آیات سے ظاہر ہے: وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ۝ (آلِ عمران ۳: ۱۹۴)

ترجمہ: اور ہمیں نیکوں کے ساتھ موت دے۔

فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ۝ (نساء ۴: ۱۴۷)

ترجمہ: یہی وہ لوگ ہیں جو مومنوں کے ساتھ ہیں۔

اَبٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ مَعَ السّٰجِدِيْنَ۝ (حجر ۱۵: ۳۲)

ترجمہ: اس نے انکار کر دیا کہ سجدہ کرنے والوں کے ساتھ شامل ہو۔
گزشتہ تفاسیر میں بھی یہی معنی لئے گئے ہیں چنانچہ تفسیر بحر المحیط میں اس آیت کے ذیل میں درج ہے کہ:

قال الراغب: ممن أنعم عليهم من الفرق الأربع في المنزلة والثواب النبي بالنبي والصديق بالصديق والشهيد بالشهيد والصالح بالصالح

(تفسیر بحر المحیط از ابو حیان اُندلسیؒ جلد نمبر 3 صفحہ نمبر 699 بحوالہ پاکٹ بک از ملک عبد الرحمن صاحب خادم صفحہ نمبر 255)

ترجمہ: امام راغبؒ نے کہا ہے کہ ان چار گروہوں میں شامل کرے گا مقام اور نیکی کے لحاظ سے۔ نبی کو نبی کے ساتھ اور صدیق کو صدیق کے ساتھ اور شہید کو شہید کے ساتھ اور صالح کو صالح کے ساتھ۔
اس کے باوجود بعض حلقوں کا مع کے معنی 'ان میں سے' ہونے کے بجائے 'ان کے ساتھ' ہونا قرار دے کر انعام نبوت سے انکار کا مطلب ان چاروں درجوں کا انکار ہوگا۔ اور ایسا کہنا آنحضرت ﷺ کے مقام کو ان گزشتہ انبیاء کے مقام سے گھٹانے کے مترادف بھی ہوگا جن کی اطاعت سے ان میں سے دو درجوں کا ملنا قرآن کریم میں یوں مذکور ہے:

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖٓ اُولٰٓئِكَ هُمُ الصِّدِّيْقُوْنَ ۖ وَالشُّهَدَآءُ عِنْدَ رَبِّهِمْ (حدید 20:57)

ترجمہ: اور وہ لوگ جو اللہ اور اس کے رسولوں پر ایمان لائے یہی وہ لوگ ہیں جو اپنے ربّ کے حضور صدیق اور شہید ٹھہرتے ہیں۔

تیسری آیت: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ اِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ يَقُصُّوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِيْ ۙ فَمَنِ اتَّقٰى وَاَصْلَحَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ۝ (اعراف 36:7)

ترجمہ: اے ابنائے آدم! اگر تمہارے پاس تم میں سے رسول آئیں جو تم پر میری آیات پڑھتے ہوں تو جو بھی تقویٰ اختیار کرے اور اصلاح کرے تو ان لوگوں پر کوئی خوف نہیں ہوگا اور وہ غمگین نہیں ہوں گے۔
ایسا ہی مضمون سورت بقرہ 39:2 میں بھی بیان ہوا ہے۔ وہاں ہدایت کا لفظ ہے جس کی پیروی کرنے والے خوف اور غم سے نجات پائیں گے۔
اس آیت میں بنی آدم کو مجموعی خطاب ہے اور اس طرز خطاب کی دو اور مثالیں چند آیات پہلے بیان ہوئی ہیں۔ ایک:

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ لَا يَفْتِنَنَّكُمُ الشَّيْطٰنُ كَمَآ (اعراف 28:7)

ترجمہ: اے بنی آدم شیطان ہرگز تمہیں فتنہ میں نہ ڈالے۔ اور دوسرے:

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ خُذُوْا زِيْنَتَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ وَّكُلُوْا وَاشْرَبُوْا وَلَا تُسْرِفُوْا ○ (اعراف 32:7)

ترجمہ: اے ابنائے آدم! ہر مسجد میں اپنی زینت (یعنی لباس تقویٰ) ساتھ لے جایا کرو اور کھاؤ اور پیو لیکن حد سے تجاوز نہ کرو۔

اس سیاق کلام سے بعض حلقوں کا یہ خیال درست نہیں ٹھہرتا کہ یہ خطاب بنی آدم کو عالم ارواح میں کیا گیا تھا اور قرآن کریم میں حکایتاً بیان ہوا ہے بلکہ جس طرح چند آیات پہلے مذکور یہ احکامات عام ہیں اسی طرح یہ ارشاد بھی قرآن کریم کے ہمیشہ کے مخاطبین کے لئے ہے۔

یہی معنی گزشتہ تفاسیر میں بھی لئے گئے ہیں۔ چنانچہ علامہ جلال الدین سیوطیؒ نے اس آیت کے ذیل میں لکھا ہے: فانه خطاب لاهل ذلك الزمان ولكل من بعدهم

یعنی بنی آدم کا خطاب اس زمانہ سے اور بعد کے زمانہ کے سب لوگوں کے لئے ہے۔

(تفسیر اتقان از علامہ جلال الدین سیوطیؒ جلد نمبر 2 صفحہ نمبر 34 سہیل اکیڈمی کارواں پریس لاہور۔ بحوالہ علمی تبصرہ از قاضی محمد نذیر صاحب فاضل صفحہ 9)

**چوتھی آیت:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

يُنَزِّلُ الْمَلٰٓئِكَةَ بِالرُّوْحِ مِنْ اَمْرِهٖ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖٓ اَنْ اَنْذِرُوْٓا اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاتَّقُوْنِ ○ (نحل 3:16)

ترجمہ: وہ اپنے حکم سے اپنے بندوں میں سے جس پر چاہے فرشتوں کو روح القدس کے ساتھ اتارتا ہے کہ خبردار کرو کہ یقیناً میرے سوا کوئی معبود نہیں۔ پس مجھ ہی سے ڈرو۔

اس آیت میں بھی اللہ تعالیٰ نے اپنے چیندہ بندوں پر فرشتوں کے وحی نبوت کے ساتھ اترنے کا قانون بیان فرمایا ہے۔ ایسا اللہ کے حکم سے ہونا اس بات کو لازم کرتا ہے کہ وحی نبوت کے ان حاملین کو مانا جائے۔ اللہ کا یہ فرمانا کہ یہ وحی نبوت اس کی مرضی کے تابع اس کے عابد بندوں پر اترتی ہے وہب نبوت کو عبد ہونے کے کسب سے جوڑ دیتا ہے۔ یوں یہ آیت بھی سلسلہ نبوت کے جاری رہنے پر دلیل ہے۔

**پانچویں آیت:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

اَللّٰهُ يَصْطَفِيْ مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ رُسُلًا وَّمِنَ النَّاسِ ○ (حج 76:22)

ترجمہ: اللہ فرشتوں میں سے رسول چنتا ہے اور انسانوں میں سے بھی۔

اس آیت میں ایک الٰہی سنت کو بطور قاعدہ بیان فرمایا گیا ہے۔ اس آیت میں بھی لفظ **یصطفی** مضارع کا صیغہ ہے جو حال اور مستقبل دونوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ پس رسولوں کا چننا خدا تعالیٰ کی سنت ہے اور پھر قرآن کریم میں یہ اصول بھی مذکور ہے کہ:

وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيْلًا ○ (احزاب 63:33)

ترجمہ: اور تو ہرگز اللہ کی سنت میں کوئی تبدیلی نہیں پائے گا۔

اس آیت کے تحت اپنی سنت اور فرمان کے مطابق اللہ تعالیٰ آئندہ بھی رسول چن سکتا ہے اور یوں اس آیت سے نبوت کا جاری رہنا ثابت ہے۔

**چھٹی آیت:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

رَفِيْعُ الدَّرَجٰتِ ذُو الْعَرْشِ ○ يُلْقِي الرُّوْحَ مِنْ اَمْرِهٖ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ لِيُنْذِرَ يَوْمَ التَّلَاقِ ○ (مومن 16:40)

ترجمہ: وہ بلند درجات والا صاحب عرش ہے اپنے بندوں میں سے جس پر چاہے اپنے امر سے روح کو اتارتا ہے تا کہ وہ ملاقات کے دن سے ڈرائے۔

اس آیت کی تفسیر میں حضرت خلیفۃ المسیح الاوّل نے فرمایا:

روح سے مراد کلام الٰہی ہے جان سول (Soul) کو عربی بول میں نفس کہتے ہیں قرآن شریف میں روح کے معنی کلام ہی کے ہیں۔ (حقائق الفرقان جلد سوئم صفحہ نمبر 515)

گزشتہ مفسرین نے بھی یہی قرار دیا ہے جیسا کہ علامہ آلوسیؒ نے اس آیت کے ذیل میں لکھا ہے: ''اس آیت میں روح سے مراد کلام الٰہی ہے''

(تفسیر روح المعانی از علامہ شہاب الدین محمود آلوسی جلد نمبر 5 صفحہ نمبر 4 مکتبہ رحمانیہ اردو بازار لاہور بحوالہ کلید دعوت از جمال الدین شمس صفحہ نمبر 55)

اسی طرح علامہ طبرسی نے لکھا ہے:

''روح سے مراد وحی ہے اور کہا گیا ہے کہ یہاں روح سے مراد نبوت ہے''

(مجمع البیان از ابو علی الفضل بن الحسن الطبرسی جلد 8 صفحہ نمبر 517 مکتبۃ العلمیہ الاسلامیہ سوق الشیر ازی طہران ایران بحوالہ کلید دعوت صفحہ نمبر 39)

اس آیت میں بھی کلام الٰہی یعنی وحی نبوت کے نزول کی الٰہی سنت کا ذکر ہے کہ وہ جب چاہے ایسا کرتا ہے اور یوں یہ سلسلہ وحی اور نبوت کے جاری رہنے پر دلیل ہے۔

**ساتویں آیت:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا وَاَبْشِرُوْا (حٰم سجدہ 31:41)

ترجمہ: یقیناً وہ لوگ جنہوں نے کہا اللہ ہمارا ربّ ہے پھر استقامت اختیار کی ان پر بکثرت فرشتے نازل ہوتے ہیں کہ خوف نہ کرو اور غم نہ کھاؤ اور بشارت ہو۔

حضرت مسیح موعود نے اس آیت کی تشریح میں فرمایا:

جن لوگوں نے اپنے قول اور فعل سے بتا دیا کہ ہمارا ربّ اللہ ہے اور پھر انہوں نے استقامت دکھائی ان پر فرشتوں کا نزول ہوتا ہے۔ اب یہ تو نہیں ہوسکتا کہ فرشتوں کا نزول ہو اور مخاطبہ نہ ہو، نہیں۔ وہ انہیں بشارتیں دیتے ہیں۔

(الحکم جلد 10 نمبر 4 مورخہ 31 جنوری 1906ء بحوالہ تفسیر حضرت مسیح موعود جلد چہارم صفحہ نمبر 88)

خاص لوگوں پر ملائکہ کا یہ نزول اور ان کے ذریعہ پیش خبریوں اور بشارات کا ملنا نبوت کا ملنا ہی ہے۔

## ۳۔ انعام نبوت کے لئے دعائیں:

**پہلی دعا:** سورۃ فاتحہ قرآن کریم کا خلاصہ ہے اور اس میں جو جامع دعا سکھائی گئی ہے اس کا ایک جزو ایسے لوگوں کے راستہ پر چلنے کی دعا ہے جن پر اللہ نے انعام کیا:

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ○ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ (فاتحہ 1:6-7)

ترجمہ: ہمیں سیدھے راستے پر چلا ان لوگوں کے راستہ پر جن پر تو نے انعام کیا۔

انعام یافتہ لوگوں کی نشان دہی قرآن کریم میں یوں فرمائی گئی ہے:

اَنۡعَمَ اللّٰہُ عَلَیۡہِمۡ مِّنَ النَّبِیّٖنَ وَالصِّدِّیۡقِیۡنَ وَالشُّہَدَآءِ وَالصّٰلِحِیۡنَ ○ (نساء 4:70)

ترجمہ: جن پر اللہ نے انعام کیا (یعنی) نبیوں میں سے، صدیقوں میں سے، شہیدوں میں سے اور صالحین میں سے۔

پس اللہ تعالیٰ کی سکھائی ہوئی یہ دعا تمام روحانی مراتب کے حصول کے لئے ہے جن پر بدرجہ اولیٰ نبوت شامل ہے اور ایک کی نفی کا مطلب سب سے محرومی ہوگی۔ جو خلاف واقعہ ہے۔

ماقبل آیت میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ وَّلَهَدَيۡنٰهُمۡ صِرَاطًا مُّسۡتَقِيۡمًا ○ (نساء 4:69)

ترجمہ: اور ہم ضرور انہیں سیدھے راستہ کی طرف ہدایت دیتے ہیں۔

سیدھے راستہ کی طرف ہدایت کی اس یقین دہانی اور اس سے اگلی آیت میں اس انعام کی تفصیل اس کے سورۃ فاتحہ کی دعا سے جڑا ہونے پر ایک مضبوط حوالہ ہے۔ جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ سلسلہ نبوت کے جاری رہنے کی دعا ہی ہے۔

نبوت اللہ تعالیٰ کی نعمت ہے اس کا قرآن کریم میں علیحدہ بھی ذکر ہے جیسا کہ فرمایا:

وَاِذۡ قَالَ مُوۡسٰی لِقَوۡمِهٖ يٰقَوۡمِ اذۡكُرُوۡا نِعۡمَةَ اللّٰهِ عَلَيۡكُمۡ اِذۡ جَعَلَ فِيۡكُمۡ اَنۡۢبِيَآءَ (مائدہ 5:21)

ترجمہ: اور (یاد کرو) وہ وقت جب موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا اے میری قوم! اپنے اوپر اللہ کی نعمت کو یاد کرو جب اس نے تمہارے درمیان انبیاء بنائے۔

دوسری دعا: آں حضرت ﷺ پر بکثرت پڑھے جانے والے درود میں آپ ﷺ اور اولاد کی طرح آپ ﷺ کے اطاعت گزار مومنین کے لئے اللہ تعالیٰ سے جن نعمتوں کے پانے کی دعا کی جاتی ہے اس میں وہ برکتیں بھی ہیں جو اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیمؑ اور ان کی آل کو عطا فرمائیں۔

(کما بارکت علی ابراهیم و علی اٰل ابراهیم) ان برکات میں سب سے اوّل نبوت تھی۔ کہ جب اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیمؑ کو نبی بنایا تو آپ نے اپنی اولاد میں اسی نعمت کے جاری رہنے کی دعا کی جسے اللہ تعالیٰ نے قبول بھی فرمایا۔ اس مکالمہ کو قرآن کریم نے یوں محفوظ فرمایا ہے:

قَالَ اِنِّیۡ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا ؕ قَالَ وَمِنۡ ذُرِّیَّتِیۡ ؕ قَالَ لَا یَنَالُ عَهۡدِی الظّٰلِمِیۡنَ ○ (بقرہ 2:125)

ترجمہ: اس (اللہ) نے کہا میں یقیناً تجھے (ابراہیمؑ کو) لوگوں کے لئے امام بنانے والا ہوں تو اس (ابراہیم) نے عرض کیا اور میری اولاد میں بھی (اس نبوت کو جاری رکھیو)۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا (ہاں مگر) ظالموں سے میرا یہ عہد نہیں۔

اس دعا کی قبولیت کے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ نے اولادِ ابراہیمؑ میں سلسلہ نبوت کو جاری رکھا جیسا کہ ایک اور جگہ فرمایا: وَجَعَلۡنَا فِیۡ ذُرِّیَّتِهِ النُّبُوَّةَ وَالۡكِتٰبَ (عنکبوت 28:29)

ترجمہ: اور (ہم نے) اس (ابراہیم) کی ذریّت میں بھی نبوت اور کتاب (کے انعام) رکھ دیئے۔

پس ایک طرف اللہ تعالیٰ کا حضرت ابراہیمؑ کی دعا کو قبول کرتے ہوئے ان کی نسل کے نیکوں میں بوقت ضرورت امامت جو جامع نبوت ہے کے عطا کئے جانے کا وعدہ ہے اور دوسری طرف آں حضرت ﷺ نے امت کو جس درود کے پڑھنے کی تلقین فرمائی۔ (صحیح بخاری کتاب الدعوات باب الصلوٰۃ النبی ﷺ)

اس کے الفاظ میں آل ابراہیمؑ کو ملنے والے انعامات کے حصول کی دعا بھی شامل کی۔

اس لئے اہل ایمان بار بار اس دعا کو دہراتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ اس برکت کو امت میں بھی جاری رکھے کہ امت محمدیہ ہی برکات ابراہیمی کی حقیقی وارث ہے۔ سو اس دعا کا سکھلایا جانا نبوت کے تسلسل پر ایک مضبوط قرینہ ہے۔ اس حقیقت کا اظہار گذشتہ بزرگ بھی کرتے رہے ہیں۔ چنانچہ حضرت ابن عربیؒ نے لکھا: "درود شریف سے قطعی طور پر معلوم ہوگیا ہے کہ بعض لوگ اس امت کے اللہ کے نزدیک نبوت کا مقام پانے والے ہیں"

(فتوحات مکیہ جلد اوّل از حضرت امام ابن عربی صفحہ نمبر 545 زیر آیت نساء 55 بحوالہ کلید دعوت از جمال الدین شمس صفحہ نمبر 40)

## ۴۔ نبوت کا وعدہ

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے مومنوں سے یہ وعدہ فرمایا ہے کہ:

وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا مِنۡكُمۡ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَیَسۡتَخۡلِفَنَّهُمۡ فِی الۡاَرۡضِ كَمَا اسۡتَخۡلَفَ الَّذِیۡنَ مِنۡ قَبۡلِهِمۡ ○ (نور 24:56)

ترجمہ: تم میں سے جو لوگ ایمان لائے اور نیک اعمال بجالائے ان سے اللہ نے پختہ وعدہ کیا ہے کہ انہیں ضرور زمین میں خلیفہ بنائے گا جیسا کہ اس نے ان سے پہلے لوگوں کو خلیفہ بنایا۔

پہلے لوگوں میں سے بنی اسرائیل میں جو خلیفہ بنائے گئے وہ نبی بھی تھے جیسے وہ تمام انبیاء جو حضرت موسیٰؑ کے بعد آئے اور جو تورات کے احکام کے مطابق یہود کے لئے فیصلہ کیا کرتے تھے۔ (مائدہ 5:45)

اور جن میں سے ایک حضرت داؤدؑ کے بارے میں واضح طور پر فرمایا گیا:

بَلۡ هُمُ الۡیَوۡمَ مُسۡتَسۡلِمُوۡنَ ○ (ص 38:27)

ترجمہ: اے داؤد! یقیناً ہم نے تجھے زمین میں خلیفہ بنایا ہے۔

اور غیر نبی بھی جیسے حضرت موسیٰؑ کی وفات کے بعد حضرت یوشع بن نون ان کے خلیفہ ہوئے اور پھر اسی آیت میں مذکور ان عارف اور ربانی علماء کا سلسلہ جو انبیاء کی مانند تورات کی حفاظت کرتے رہے۔

پس اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے امت محمدیہ سے دونوں اقسام کے خلفاء کا وعدہ فرمایا ہے وہ بھی جو نبی نہ ہوں گے جیسے خلفائے راشدینؓ، سلسلہ مجددین، بنی اسرائیل کے انبیاء کی مانند علمائے حق اور موعود مسیح کے بعد دوبارہ خلافت علیٰ منہاج نبوت اور نبی خلیفہ بھی۔

**احادیث میں خبریں:** ان سب کی علیحدہ علیحدہ خبریں احادیث رسول ﷺ میں یوں بیان ہوئی ہیں:

## خلافت راشدہ:

**اِنَّ اَوَّلَ دِیۡنِکُمۡ بَدَا نبوۃ وَّ رَحۡمَۃً ثُمَّ یَکُون خلافت وَّرحۡمَۃً** یعنی بلا شبہ تمہارے دین کی ابتداء نبوت اور رحمت سے ہوئی پھر خلافت اور رحمت رہے گی۔

(مجمع الزوائد از علامہ نور الدین الہیثمی جلد اول صفحہ نمبر 342 بیروت بحوالہ خلافت احمدیہ از مجیب الرحمٰن صفحہ نمبر 47)

## سلسلہ مجددین:

**إنَّ اللہ یَبۡعَثُ ھٰذہ إلأمۃ علی رأس کل مائۃ سنۃ مَن یُجَدِّدُلھا دینھا (ابو دائود)**

ترجمہ: بے شک اللہ تعالیٰ ہر صدی کے سر پر ایک ایسے شخص کو امت کے لئے معبوث کرتا رہے گا جو اس کے لئے اس کے دین کی تجدید کرے گا۔

مجددین کا تجدید دین کا کام اسی نتیجہ کا حامل ہے جو اس آیت میں خلافت کا قرار دیا گیا ہے یعنی: **وَلَیُمَکِّنَنَّ لَھُمۡ دِیۡنَھُمُ الَّذِی** (نور 56:24)

ترجمہ: اور ان کے لئے ان کے دین کو ضرور تمکنت عطا کرے گا۔

اس سے ظاہر ہے کہ مجددین کا یہ سلسلہ اسی وعدہ کی ایک کڑی ہے۔

**انبیاء بنی اسرائیل کی مانند علمائے حق:**

**علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل۔** یعنی میری امت کے علماء بنی اسرائیل کے انبیاء کے ہم پلہ ہیں۔

(مکتوبات امامِ ربانی اردو از حضرت مجدد الف ثانیؒ مترجم محمد سعید نقشبندی دفتر اوّل حصہ چہارم صفحہ نمبر 72 مدینہ پبلیشنگ کمپنی بندر روڈ کراچی بحوالہ کلید دعوت از جمال الدین شمس صفحہ نمبر 57)

**دوبارہ خلافت علیٰ منہاج النبوت:**

**ثم تکون الخلافہ علیٰ منھاج النبوۃ** (مشکوٰۃ کتاب الفتن)

یعنی پھر منہاج نبوت پر خلافت قائم ہوگی۔

**خلیفہ نبی: اَلَا۔ اِنَّہ لَیۡسَ بَیۡنِیۡ وَ بَیۡنَہ نَبِیٌّ وَّلَا رَسُولٌ اَلَا۔ اِنَّہ خَلِیۡفَتِیۡ فِیۡ اُمَّتِیۡ** (طبرانی فی الاوسط)

یعنی سن لو! میرے اور مسیح موعود کے درمیان نہ کوئی نبی ہے اور نہ کوئی رسول اور سن لو! کہ وہ میری امت میں میرا خلیفہ ہے۔

**مثیلِ عیسیٰ نبی:** گزشتہ سلسلہ کے مطابق امت محمدیہ میں خلفاء کا ہونا اس سے بھی ظاہر ہے کہ آں حضرت ﷺ کو حضرت موسیٰؑ کے مثیل رسول فرمایا گیا۔

**اِنَّآ اَرۡسَلۡنَآ اِلَیۡکُمۡ رَسُوۡلًا ۙ شَاھِدًا عَلَیۡکُمۡ کَمَآ اَرۡسَلۡنَآ اِلٰی فِرۡعَوۡنَ رَسُوۡلًا** ○ (مزمّل 16:73)

ترجمہ: اور یقیناً ہم نے تمہاری طرف ایک رسول بھیجا ہے جو تم پر نگران ہے جیسا کہ ہم نے فرعون کی طرف بھی ایک رسول بھیجا تھا۔

گزشتہ لوگوں کی طرح خلیفہ بنانے کا الٰہی وعدہ اس امر کا متقاضی ہے کہ دونوں سلسلوں کے مماثل آغاز کی طرح امت محمدیہ کا آخری خلیفہ بھی بنی اسرائیل کے آخری خلیفہ حضرت عیسیٰؑ کے ہم رنگ ہو تا کہ یہ مشابہت پورے طور پر ظاہر ہو سکے۔

اس طرح یہ آیت اپنے اندر اس وعدہ کو لئے ہوئے ہے کہ امت میں حضرت عیسیٰ کے ہم رنگ ایک نبی ظاہر ہوگا۔

**منکم کے معنی:** بعض لوگ اس حتمی نتیجہ سے بچنے کے لئے آیت میں مذکور لفظ 'منکم' بمعنی تم میں سے۔ کو صحابہ کرامؓ سے مخصوص کر کے کہتے ہیں کہ خلیفہ بنائے جانے کا یہ وعدہ صرف اصحاب رسول ﷺ سے تھا۔ یہ توجیہ جہاں آیت میں مذکور دیگر تفاصیل اور آں حضرت ﷺ کو حضرت موسیٰؑ کے ہم رنگ قرار دینے کے تقاضوں کے خلاف ہے وہیں بکثرت دہرائے گئے قرآنی اسلوب سے بھی متصادم ہے۔ حضرت مسیح موعود نے فرمایا:

**منکم** کا لفظ قرآن کریم میں قریباً 82 جگہ آیا ہے اور بجز دو تین جگہ کے جہاں کوئی خاص قرینہ قائم کیا گیا ہے باقی تمام مواقع میں **منکم** کے خطاب سے وہ تمام مسلمان مراد ہیں جو قیامت تک پیدا ہوتے رہیں گے۔

(شہادت القرآن روحانی خزائن جلد نمبر 6 صفحہ نمبر 331)

ان مقامات میں جو احکامات بیان ہوئے ہیں وہ رائج چلے آتے ہیں مثلاً **امر بالمعروف و نھی عن المنکر** کا حکم اور یہ اس بات پر گواہ ہیں کہ **منکم** کو محدود کرنے کا استدلال درست نہیں۔ اور حقیقت یہی ہے کہ یہ وعدہ بشرط ایمان، اعمال صالح اور اس انعام پر شکر گزاری کے عام ہے۔

**حدیث میں منکم:** آیت استخلاف کے ہم رنگ یہی **منکم** کا لفظ آں حضرت ﷺ نے بھی امت کے موعود نبی کی پیش خبری میں استعمال فرمایا۔ یعنی **امامکم منکم** (صحیح بخاری کتاب الانبیاء باب نزول عیسیٰ بن مریم) کہ وہ تمہارا امام ہوگا تم میں سے اور **اَمَّکُم منکم** (صحیح مسلم کتاب الایمان باب نزول عیسیٰ بن مریم) اور یوں اس پیشگوئی کو قرآنی وعدہ خلافت کی آیت سے جوڑ دیا۔ اور واضح فرما دیا کہ آنے والا موعود اسی امت میں سے ہوگا نہ کہ بنی اسرائیل کے لئے معبوث کئے جانے والے حضرت عیسیٰؑ۔

**حدیث میں تمکنت دین:** آں حضرت ﷺ نے آنے والے مہدی اور مسیح کے جو کام بتائے ان میں سے ایک یہ بھی تھا کہ: **لَوۡ کَانَ الۡاِیۡمَانُ عِنۡدَ الثُّرَیَّا**

(صحیح بخاری کتاب التفسیر سورۃ الجمعہ)

یعنی وہ ایمان کو ثریا ستارے سے لوٹا لائے گا۔ یہ کام اس آیت میں مذکور اس وعدہ کے تابع لگتا ہے کہ وہ (اللہ تعالیٰ) خلافت کے ذریعہ دین کو تمکنت عطا فرمائے گا۔ اور اس یکسانیت سے بھی یہی نتیجہ نکلتا ہے کہ امت میں نبی کا وعدہ آیت استخلاف کے مطابق ہے۔

**طویل دورانیہ:** آں حضرت ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے اپنے عظیم فضلوں کا مورد بنایا جیسا کہ ارشاد ہوا: **وَلَوۡلَا فَضۡلُ اللّٰہِ عَلَیۡکَ** (نساء 114:4)

ترجمہ: اور تجھ پر اللہ کا بہت بڑا فضل ہے۔

اور آپ ﷺ پر ایمان لانے والوں کو بہترین امت فرمایا:

كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ۔ (آل عمران 111:3)

ترجمہ: تم بہترین امت ہو جو تمام انسانوں کے فائدے کے لئے پیدا کی گئی ہے۔

ان اعلیٰ مقامات کا تقاضا تھا کہ آپ ﷺ کی امت سے خلافت کا وعدہ بنی اسرائیل سے مماثلت رکھنے کے باوجود دورانیہ کے لحاظ سے بھی ممتاز ہو اور جب کہ حضرت موسیٰؑ سے حضرت عیسیٰؑ تک کا دور ۱۴۰۰ سال پر ممتد رہا۔ امت محمدیہ میں سلسلہ خلافت انتہائے دنیا تک جاری رہے۔

شائد اسی تناظر میں آں حضرت ﷺ نے جب امت میں خلافت کے قیام کی خبر دی اور اس کے مختلف ادوار کا ذکر فرمایا تو سب کے بعد خلافت علیٰ منہاج نبوت کی خبر دے کر سکوت فرمایا اور مزید کسی دور کی خبر نہ دی۔ (مسند امام احمد بن حنبلؒ زیر عنوان حدیث حضرت نعمان بن بشیرؓ جلد 4 صفحہ نمبر 273 دار صادر۔ بیروت)

**حفاظت قرآن:** ایک اور آیت قرآنی میں اللہ نے فرمایا ہے کہ:

إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَإِنَّا لَهُ لَحَافِظُونَ (حجر 10:15)

ترجمہ: یقیناً ہم نے ہی یہ ذکر اُتارا ہے اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔

قرآن کریم کی معنوی حفاظت کا آسمانی انتظام یہی وعدہ خلافت ہے کیونکہ ان خلفاء کے ذریعہ بار بار دین کی تجدید ہوتی رہتی ہے اور اس کے خوبصورت چہرہ پر زمانے کے ہاتھوں پڑنے والی گرد صاف ہو جاتی ہے اور اس کی روشن تعلیم پھر نکھر کر سامنے آجاتی ہے۔ چونکہ حفاظتِ قرآن کا وعدہ دائمی ہے اس لئے یہ انتظام بھی ہمیشہ رہے گا۔

مذکورہ بالا تفصیل امتِ محمدیہ میں انعامِ نبوت کے وعدہ پر کافی دلیل ہے

## ۵۔ نبی کی خبریں:

اللہ تعالیٰ نے امت محمدیہ ﷺ میں انعام نبوت کا صرف وعدہ ہی نہیں فرمایا بلکہ قرآن کریم میں مختلف رنگوں میں امت میں نبی کی آمد کی خبر بھی دی گئی ہے۔ یہ آیات اور ان کی کسی قدر وضاحت ذیل میں درج کی جاتی ہے:

**پہلی خبر: عذاب سے پہلے نبی:**

اللہ تعالیٰ نے یہ اصول مقرر فرمایا ہے کہ عذاب کے آنے سے پہلے نبی ضرور بھیجا جاتا ہے تاکہ اتمام حجت ہو جائے:

وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِينَ حَتَّى نَبْعَثَ رَسُولًا ○ (بنی اسرائیل 16:17)

ترجمہ: اور ہم ہرگز عذاب نہیں دیتے یہاں تک کہ کوئی رسول نہ بھیج دیں۔

یہ اس لئے ہے تا مستحقین عذاب یہ گلہ نہ کریں کہ:

وَلَوْ أَنَّا أَهْلَكْنَاهُمْ بِعَذَابٍ مِّنْ قَبْلِهِ لَقَالُوا رَبَّنَا لَوْلَا أَرْسَلْتَ إِلَيْنَا رَسُولًا فَنَتَّبِعَ آيَاتِكَ مِنْ قَبْلِ أَنْ نَّذِلَّ وَنَخْزَى ○ (طٰہٰ 135:20)

ترجمہ: اور اگر ہم انہیں اس سے پہلے کسی عذاب سے ہلاک کر دیتے تو وہ ضرور کہتے کہ اے ہمارے ربّ کیوں نہ تو نے ہماری طرف رسول بھیجا کہ ہم تیری آیات کی پیروی کرتے بیشتر اس کے کہ ہم ذلیل اور رسوا ہو جاتے۔

اس آیت کے مطابق صرف اتمام حجّت کے لئے بھی نبی بھیجے جاتے ہیں۔ صرف اس غرض سے بھیجے گئے نبی بلا شریعت ہی ہوں گے۔

اس قانون الٰہی کے پس منظر میں قرآن کریم یہ خبر بھی دیتا ہے:

وَإِنْ مِّنْ قَرْيَةٍ إِلَّا نَحْنُ مُهْلِكُوهَا قَبْلَ (بنی اسرائیل 59:17)

ترجمہ: اور کوئی بستی نہیں مگر اسے ہم قیامت کے دن سے پہلے ہلاک کرنے والے یا اسے بہت سخت عذاب دینے والے ہیں۔

ان تباہیوں کی خبر انجیل میں بھی ہے: قوم پر قوم اور سلطنت پر سلطنت چڑھائی کرے گی اور جگہ جگہ کال پڑیں گے اور بھونچال آئیں گے۔ (متی باب 24 آیات 7-8)

عالمگیر عذاب کی یہ خبر پہلے ذکر ہوئی سنت الٰہی کی روشنی میں آئندہ ایک نبی کی بعثت کی خبر ہے۔

۱۹ ویں صدی کے آخر سے شروع دنیا پر نازل ہونے عذابوں کی کوئی نظیر نہیں ملتی۔ طاعون سے بستیوں کی بستیاں تباہ ہوئیں۔ زلزلوں نے متعدد شہروں کو صفحۂ ہستی سے مٹا دیا۔ دونوں عالمگیر جنگوں میں بے انتہا ہلاکتیں ہوئیں۔ پہلی جنگ عظیم میں تین کروڑ اور دوسری میں ساڑھے پانچ کروڑ انسان ہلاک ہوئے اور تیسری جنگ تو لگتا ہے کہ انسانیت کی صف لپیٹ دے گی۔ ان عذابوں کی آمد ان سے پہلے ایک نبی کی آمد کی متقاضی ہے۔

**دوسری خبر: میثاق النبیین:**

قرآن کریم دو میثاقوں کا ذکر فرماتا ہے جو انبیاء سے لئے گئے۔ ان میں اول یہ ہے:

وَإِذْ أَخَذَ اللّٰهُ مِيثَاقَ النَّبِيِّينَ لَمَا آتَيْتُكُمْ مِّنْ كِتَابٍ وَّحِكْمَةٍ ثُمَّ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمْ لَتُؤْمِنُنَّ بِهِ وَلَتَنْصُرُنَّهُ ○

(آل عمران 82:3)

ترجمہ: اور جب اللہ نے نبیوں کا میثاق لیا کہ جبکہ میں تمہیں کتاب اور حکمت دے چکا ہوں پھر اگر کوئی ایسا رسول تمہارے پاس آئے جو اس بات کی تصدیق کرنے والا ہو جو تمہارے پاس ہے تو تم ضرور اس پر ایمان لے آؤ گے اور ضرور اس کی مدد کرو گے۔

اس آیت کی تشریح مفتی محمد شفیع صاحب دیوبندی نے یوں فرمائی ہے:

''ان آیات میں اس بات کی تصریح کی گئی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تمام انبیاء سے یہ پختہ عہد لیا ہے کہ جب تم میں سے کسی نبی کے بعد دوسرا نبی آئے جو یقیناً پہلے انبیاء اور ان کی کتابوں کی تصدیق کرنے والا ہو گا تو پہلے نبی کے لئے ضروری ہے کہ پچھلے نبی کی سچائی اور نبوت پر ایمان خود بھی لائے اور دوسروں کو بھی اس کی ہدایت کرے۔

(معارف القرآن جلد نمبر 2 از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 100 بحوالہ راہ ہدیٰ از ایم۔ کے۔ خالد، صفحہ نمبر 142 ناشر اسلام انٹرنیشنل پبلیکیشنز لمیٹڈ، اسلام آباد، یوکے 1991ء)

مولانا محمود الحسن صاحب دیوبندی (جو شیخ الہند لکھے جاتے ہیں) نے تقریباً انہی الفاظ میں یہ تشریح اپنے ترجمۃ القرآن صفحہ نمبر 78 پر کی ہے۔

(بحوالہ راہ ہدیٰ از ایم۔کے۔خالد، صفحہ نمبر 141 ناشر اسلام انٹرنیشنل پبلیکیشنز لمیٹیڈ، اسلام آباد، یوکے 1991ء)

نبیوں سے اور ان کے توسط سے ان کی قوموں سے لیا جانے والا یہ عہد آئندہ آنے والے نبیوں پر ایمان لانے اور ان کی مدد کرنے کا تھا۔ درمیانے عرصہ میں آنے والے انبیاء سے لیا جانے والا یہ عہد بطور خاص تمام نبیوں کے سردار حضرت محمد مصطفی ﷺ کے بارے میں تھا۔ ابن جریر نے حضرت علیؓ کے حوالے سے یہ روایت لکھی ہے کہ حضرت آدمؑ سے لیکر کوئی نبی معبوث نہیں ہوا جس سے اللہ تعالیٰ نے آں حضرت ﷺ کے متعلق عہد نہ لیا ہو۔

یہ عہد بنی نوع انسان کو انبیاء کے ذریعہ ان کے خالق کی طرف رجوع کرکے انسانوں کے اپنے مقصد پیدائش کی طرف متوجہ رکھنے اور سچائی کے تسلسل کی خاطر تھا۔ اور اس بات سے قطع نظر تھا کہ بعد میں آنے والے نبی فضیلت کے کس بڑے یا چھوٹے درجہ پر تھے۔ چنانچہ واقعاتی طور پر ابوالانبیاء حضرت ابراہیمؑ سے لیا گیا عہد خود ان کے بیٹوں حضرت اسماعیلؑ اور حضرت اسحاقؑ کے لئے تھا۔ اور حضرت موسیٰؑ سے لیا گیا عہد ان کے بعد آنے والے بنی اسرائیل کے غیر تشریعی رسول تھے۔ یہ امر انبیاء میں ان کے مقام نبوت کے بارے میں کوئی فرق نہ کرنے کا ایک خوبصورت اظہار ہے۔

اسی عہد کے پاس میں حضرت موسیٰؑ نے اپنے بعد حضرت ایلیاءؑ، حضرت مسیحؑ، اور 'وہ نبیٔ' کی خبر دی۔ اور حضرت عیسیٰؑ نے اس روح حق کی آمد کی نوید دی جو سب کچھ کہہ دے گا۔

اس سفر کو جاری رکھتے ہوئے قرآن کریم اس عہد کا آنحضرت ﷺ سے لیا جانا بھی بیان فرمایا ہے: وَاِذۡ اَخَذۡنَا مِنَ النَّبِیّٖنَ مِیۡثَاقَہُمۡ وَمِنۡکَ وَمِنۡ نُّوۡحٍ وَّاِبۡرٰہِیۡمَ وَمُوۡسٰی وَعِیۡسَی ابۡنِ مَرۡیَمَ (احزاب 8:33)

ترجمہ: اور جب ہم نے نبیوں سے ان کا عہد لیا اور تجھ سے بھی اور نوح سے بھی اور ابراہیم سے بھی اور موسیٰ سے بھی اور عیسیٰ ابن مریم سے بھی۔

اس آیت میں آں حضرت ﷺ کے ذکر کے ساتھ چار انبیاء کا نام لیا گیا۔ حضرت نوحؑ اور حضرت موسیٰؑ صاحب شریعت انبیاء تھے جس طرح خود آں حضرت ﷺ۔ حضرت ابراہیمؑ، آں حضرت ﷺ اور بنو اسماعیل کے جد امجد تھے اور حضرت عیسیٰؑ آں حضرت ﷺ سے پہلے آنے والے نبی اور بنی اسرائیل کے سلسلہ کے آخری نبی تھے۔ ان انبیاء کے ذکر کی حکمتیں ایک علیحدہ مضمون ہے۔ یہاں یہ امر مفید طلب ہے کہ آں حضرت ﷺ سے بھی انبیاء کا وہ عہد لیا گیا جس کا تفصیل سے اوپر ذکر ہوا۔ آپ ﷺ سے اس عہد کا لیا جانا یعنی آں حضرت ﷺ کو اپنی امت کو آنے والے پر ایمان لانے اور اس کی مدد کرنے کا عہد لیا جانا اس امر کا واضح ثبوت ہے کہ آں حضرت ﷺ کے بعد کوئی نبی آنے والا تھا۔

اگر آں حضرت ﷺ کے بعد کسی نبی نے نہیں آنا تھا تو آپ سے اس عہد کے لئے جانے کا کیا جواز تھا؟

غالباً یہی عہد تھا جس کے تحت آں حضرت ﷺ نے اپنے بعد آنے والے مہدی اور مسیح کی بشارت دی۔ کم وبیش ستر احادیث میں یہ خبر اور اس کی علامات کا ذکر ملتا ہے۔

خاص طور پر آنے والے پر ایمان لانے اور اس کی مدد کرنے کے حوالے سے آپ ﷺ نے فرمایا:

فَاِذَا رَاَیۡتُمُوۡہُ فَبَایِعُوۡہُ وَلَوۡ حَبۡوًا عَلَی الثَّلۡجِ فَاِنَّہٗ خَلِیۡفَۃُ اللّٰہِ الۡمَہۡدِیُّ (سنن ابن ماجہ جلد نمبر 2 صفحہ نمبر 1367 کتاب الفتن باب خروج المہدی)

ترجمہ: جب تم مہدی کو پاؤ تو اس کی بیعت کرو خواہ تمہیں برف کے پہاڑوں پر گھٹنوں کے بل چل کر جانا پڑے کیونکہ وہ مہدی اللہ تعالیٰ کا خلیفہ ہے۔

من ادرک منکم عیسی ابن مریم فَلْیُقۡرِئۡہُ منی السلام

(تفسیر دُرِمنثور از علامہ جلال الدین سیوطی جلد نمبر ۲ صفحہ ۲۴۳ فی تفسیر الماثور سورۃ النساء زیر آیت وَاِنۡ مِّنۡ اھل الکتاب، شائع کردہ دار الکتب العلمیہ بیروت لبنان)

ترجمہ: جو بھی تم میں سے عیسیٰ بن مریم کو پائے تو اس کو میرا اسلام پہنچادے۔

سلامتی کا یہ پیغام اس آنے والے کے لئے امن و آشتی کا سامان کرنے کا حکم تھا جو اس سے تعاون کے بغیر محال ہے اور یہ صریح اس کی مدد کا قرینہ ہے۔

## تیسری خبر: سورج کا چاند:

آں حضرت ﷺ کے مراتب عالیہ کے بیان میں قرآن کریم نے آپ ﷺ کو **سراج منیر** (احزاب 47:33) یعنی چمکتا ہوا سورج بھی فرمایا۔ سورج جسمانی زندگی میں روشنی، حرارت، توانائی اور نور کا سرچشمہ ہے اور اسی طرح آں حضرت ﷺ روحانی زندگی بھی انہی صفات سے متصف ہے۔ ہر روحانی ہدایت، روشنی اور نور آپ ﷺ کے وجود سے ہے۔ پھر جس طرح سورج ہمارے جسمانی نظام شمسی کا محور ہے اور بے شمار ستارے اور ایک چاند سورج سے فیض پا کر روشن ہیں اور مخلوق خدا کو نفع پہنچا رہے ہیں۔ آپ ﷺ کا سراج منیر ہونا اس خبر کو لئے ہوئے ہے کہ آپ ﷺ کے وجود باجود سے فیض پا کر آسمانِ روحانی پر بھی بے شمار ستارے اور ایک چاند جیسا وجود ظاہر ہوں گے۔

ان ستاروں کی نشاندہی آں حضرت ﷺ نے ان الفاظ میں فرمائی کہ: **اَصحابی کالنجوم** (مشکوٰۃ کتاب المناقب صحابہؓ) 'میرے صحابہ ستاروں کی مانند ہیں اور اس روحانی چاند کے ظہور کی مہدی اور مسیح کے نام سے پیشگوئی فرمائی۔ جس طرح چاند چودھویں تاریخ کو سورج کی روشنی کو درجہ کمال تک جذب اور منعکس کرتا ہے اس روحانی چاند کا ظہور بھی چودھویں صدی میں مقرر کیا گیا۔

چاند کی روشنی تمام تر سورج کا فیض ہوتا ہے اس روحانی چاند کے لئے بھی فیض کا سرچشمہ سراج منیر حضرت محمد مصطفی ﷺ کو ہونا تھا۔ پس چونکہ آپ کے سورج کی روشنی نور نبوت ہی ہے اور آپ ﷺ کو صرف چراغ ہی قرار نہیں دیا گیا بلکہ منیر بھی فرمایا ہے یعنی دوسرے چراغوں کو روشن کرنے والا اس لئے دوسرے چراغ کا روشن ہونا بھی ضروری ہے اور یوں یہ آپ کے فیض سے مستفید ہو کر ایک ایسے نبی کی آمد کی خبر ہے جو ایک پہلو سے نبی ہوگا اور ایک پہلو سے امتی۔

اس سے اگلی آیت اس مضمون کو آگے بڑھاتی ہے:

وَبَشِّرِ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ بِاَنَّ لَہُمۡ مِّنَ اللّٰہِ فَضۡلًا کَبِیۡرًا ○ (احزاب 48:33)

ترجمہ: اور مومنوں کو خوش خبری دے دے کہ (یہ) ان کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے بہت بڑا فضل ہے۔

یہ آیت واضح طور پہلی بات کو جو سورج کے تابع چاند کے ظہور کی ہے نہ صرف ایک خبر بلکہ خوش خبری قرار دے کر بتا رہی ہے کہ ایسا مستقبل میں ہوگا۔

نیز اس انتظام کو کہ اوّل آں حضرت ﷺ جیسے عظیم وجود کو ایک منور کرنے والے سورج کی طرح بھیجا اور پھر بعد کے زمانے میں اس سورج سے روشن شدہ ایک روحانی چاند کے ذریعہ تکمیل تبلیغ ہدایت کا سامان کیا۔ اس کی عظیم برکات کے پیش نظر اللہ کا بڑا فضل قرار دیتی ہے۔

انعام نبوت اللہ تعالیٰ کے بڑے فضلوں میں سے ہے جیسا کہ ہم پہلے دیکھ چکے ہیں۔

غرضیکہ یہ آیت ایک امتی نبی کی آمد کی خبر ہے۔

اس آیت سے ایک اور استنباط ایک اہل علم نے یوں کیا ہے:

'عربی سے ترجمہ: آں حضرت ﷺ کو چراغ اس لئے قرار دیا گیا ہے کہ ایک چراغ سے بہت سے دوسرے چراغ روشن ہو سکتے ہیں جبکہ اصل چراغ کی روشنی میں اس سے کوئی کمی نہیں آتی'۔ (زرقانی شرح مواہب الدنیہ از حضرت امام محمد بن عبدالباقی زرقانیؒ جلد نمبر ۳ صفحہ نمبر 171 بحوالہ ضرورت نبوت کا ثبوت از حضرت قاضی محمد نذیر صاحب لائل پوری صفحہ نمبر 83)

آیت خاتم النبیین کے بعد سورت احزاب ہی میں اس آیت کی موجودگی سے مقام خاتم النبیین کے حقیقی معنوں کی بھی خوب وضاحت ہو جاتی ہے۔

### ۴۔ چوتھی خبر: برائے اصلاحِ بگاڑ:

قرآن کریم میں یہ سنت الٰہی بیان ہوئی ہے کہ جب بھی اکثریت گمراہ ہو جاتی ہے تو اللہ ان میں ڈرانے والا بھیجتا ہے۔ جیسا کہ فرمایا:

وَلَقَدْ ضَلَّ قَبْلَهُمْ اَكْثَرُ الْاَوَّلِيْنَ○ وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا فِيْهِمْ مُّنْذِرِيْنَ○ (صافات 37:72-73)

ترجمہ: اور یقیناً ان سے قبل پہلی قوموں میں سے بھی اکثر گمراہ ہو چکے تھے اور یقیناً ہم نے ان میں ڈرانے والے بھیجے تھے۔

یہ ڈرانے والے نبی یا رسول ہوتے ہیں جیسا کہ فرمایا:

فَبَعَثَ اللّٰهُ النَّبِيّٖنَ مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ○ (بقرہ 2:214)

ترجمہ: پس اللہ نے نبی معبوث کئے اس حال میں کہ وہ بشارت دینے والے تھے اور انذار کرنے والے تھے۔

نیز فرمایا: رُسُلًا مُّبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ (نساء 4:166)

ترجمہ: کئی بشارتیں دینے والے اور انذار کرنے والے رسول بھیجے۔

بگاڑ کا ضرورت نبوت ہونا عام طور پر تسلیم کیا گیا ہے۔ کتاب ختم نبوت کے مصنف لکھتے ہیں:

''بعثت نبی کی ضرورت جب ہوتی ہے کہ خدا کے بندے اس کی صراط مستقیم کو چھوڑ دیں، تا کہ یہ نبی ان کو سیدھے راستے کی ہدایت دے''

(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب دیوبندی صفحہ نمبر 175 ادارۃ المعارف کراچی ستمبر 2012ء)

آں حضرت ﷺ نے معین طور پر ایک وقت میں اپنی امت کے بگاڑ کی خبر بھی دی۔ جیسا کہ احادیث صحیحہ میں ہے:

i۔ ترجمہ حدیث: 'تم لوگ اپنے سے پہلی اقوام کی پیروی کرو گے جس طرح ایک ہاتھ دوسرے ہاتھ کی طرح ہوتا ہے یہاں تک اگر وہ کسی گوہ کے سوراخ میں داخل ہوئے تو تم بھی ایسا کرو گے۔ صحابہ نے عرض کیا، کیا آپ ﷺ کی مراد یہود و نصاریٰ سے ہے؟ آپ نے فرمایا اور کس سے؟ (بخاری کتاب الاعتصام والسنۃ)

يوشِكُ أنْ يأتي على الناس زمان لا يبقى من الإسلامِ إلا اسْمُه ولا يبقى من القُرآن إلا رَسْمُه مساجِدُهم عامرةٌ وهي خرَابٌ من الهُدَى

ii۔ (مشکوۃ کتاب العلم الفصل الثالث جلد نمبر 1 صفحہ نمبر 91 الجز الاول المکتب الاسلامی، کنز العمال جلد ۶ صفحہ ۴۳)

ترجمہ: عنقریب ایسا زمانہ آئے گا کہ نام کے سوا اسلام کا کچھ باقی نہیں رہے گا۔ الفاظ کے سوا قرآن کا کچھ باقی نہیں رہے گا اس زمانے کے لوگوں کی مسجدیں بظاہر آباد نظر آئیں گی لیکن ہدایت سے خالی ہوں گی۔

iii۔ وَتفترقُ أمتِي عَلَى ثَلَاثٍ وَسَبْعِينَ مِلَّةً كُلُّهُمْ فِى النَّارِ إِلَّا مِلَّةٌ وَاحِدَةٌ۔ (جامع ترمذی جلد 2 صفحہ نمبر 89 کتاب الایمان باب افتراق ھذہ الامت)

ترجمہ: اور میری امت 73 فرقوں میں بٹ جائے گی جن میں سے صرف ایک جنتی ہوگا اور باقی جہنمی ہوں گے۔

عام لوگوں کے اس بگاڑ کے ساتھ علماء کا حال بھی ابتر ہونے کی خبریں یوں دی گئیں:

۱۔ عُلماؤهم شرمَنْ تحت اديمِ السماء من عند هم تخرج الفتنة وفيهم تعود

(مشکوۃ کتاب العلم الفصل الثالث جلد نمبر 1 صفحہ نمبر 91 الجز الاول المکتب الاسلامی، کنز العمال جلد ۶ صفحہ ۴۳)

یعنی اس زمانہ کے علماء آسمان کے نیچے بدترین مخلوق ہوں گے۔ انہیں سے فتنے اٹھیں گے اور انہیں میں لوٹ جائیں گے۔

۲۔ فَيَصِيرُ النَّاسُ اِلٰى عُلَمَا فَاِذَا هُم قِرَدَةٌ وَخَنَازِيرُ

(کنز العمال جلد نمبر 7 صفحہ نمبر 190 حدیث نمبر 2013 مطبع دائرہ معارف نظامیہ حیدر آباد دکن 1314ھ)

ترجمہ: لوگ ہدایت اور راہنمائی کے لئے علماء کے پاس جائیں گے تو وہ انہیں بندروں اور سوروں کی طرح پائیں گے۔

آں حضرت ﷺ کی مسلمانوں کی اکثریت اور علماء کے بگاڑ کی پیش خبریاں یقیناً اس امر کی متقاضی ہیں کہ ان کے ساتھ نبی بھیجنے کی الٰہی سنت بھی ظاہر ہو۔ اور یوں یہ امت میں نبی آنے کی خبر ہے۔

**پانچویں خبر: اسمہ احمد:**

حضرت عیسیٰ ؑ نے انجیل میں یہ پیشگوئیاں فرمائیں:

i۔ اگر میں نہ جاؤں تو وہ مددگار تمہارے پاس نہ آئے گا لیکن اگر جاؤں گا تو اسے تمہارے پاس بھیج دوں گا'(یوحنا باب 16 آیت 7)

ii۔ مجھے تم سے اور بھی بہت سی باتیں کہنا ہے مگر اب تم ان کی برداشت نہیں کر سکتے لیکن جب وہ یعنی روح حق آئے گا تو تم کو سچائی کی راہ دکھائے گا اس لئے کہ وہ اپنی طرف سے نہ کہے گا بلکہ جو کچھ سنے گا وہی کہے گا۔ (یوحنا باب 16 آیت 12-13)

iii۔سورج تاریک ہو جائے گا اور چاند اپنی روشنی نہ دے گا اور ستارے آسمانوں سے گریں گے اور آسمانوں کی قوتیں ہلائی جائیں گی اور اس وقت زمین کی سب قوتیں چھاتی پیٹیں گی اور ابن آدم کو بڑی قدرت اور جلال کے ساتھ آسمان کے بادلوں پر آتے دیکھیں گی اور وہ نرسنگے کی بڑی آواز کے ساتھ اپنے فرشتوں کو بھیجے گا اور اس کے برگزیدوں کو چاروں طرف سے آسمان کے اس کنارے سے اس کنارے تک جمع کریں گے۔

(متی باب 24 آیات 29-31)

یہ دو پیش خبریاں تھیں۔ایک 'وہ نبی' کی یعنی آں حضرت ﷺ کی اور دوسری ابن آدم یعنی حضرت عیسیٰ ؑ کی اپنی آمد ثانی کی۔

قرآن کریم نے حضرت عیسیٰ ؑ کی ان پیشگوئیوں کو یوں دہرایا ہے:

وَمُبَشِّرًا بِرَسُولٍ يَأْتِي مِنْ بَعْدِي اسْمُهُ أَحْمَدُ ○ (صف 7:61)

ترجمہ: اور ان رسول کی بشارت سناتا ہوا جو میرے بعد تشریف لائیں گے ان کا نام احمد ہے۔

(کنز الایمان ترجمہ قرآن از مولوی احمد رضا خان صاحب بریلوی، زیر آیت 6 سورۃ صف)

یہ خبر اوّل درجے پر آقا و مولیٰ حضرت محمد ﷺ کے وجود باجود سے پوری ہوئی۔گو آپ ﷺ کا ذاتی نام احمد نہ تھا لیکن اس حدیث کے مطابق کہ:

**انا محمد و انا احمد و انا ماحی و انا عاقب** (بخاری کتاب المناقب)

ترجمہ: کہ میں محمد ہوں اور میں احمد ہوں اور ماحی ہوں اور عاقب ہوں۔

ماحی اور عاقب کی مانند احمد بھی آپ ﷺ کا صفاتی نام تھا۔

اور پھر ان خبروں میں بتائی گئی علامتیں 'حضرت عیسیٰ ؑ کے بعد' 'روح حق' 'سچائی کی تمام راہ'' جو سنے گا وہی کہے گا سب آپ ﷺ میں پوری ہوگئیں۔آپ ﷺ کی بعثت حضرت عیسیٰ ؑ کی وفات کے بعد ہوئی۔

آپ پر روح حق کا اترنا بیان ہوا: قُلْ نَزَّلَهُ رُوحُ الْقُدُسِ مِنْ رَبِّكَ بِالْحَقِّ (نحل 103:16)

ترجمہ: تو کہہ دے کہ اسے روح القدس نے تیرے ربّ کی طرف سے حق کے ساتھ اتارا ہے۔اور یہ بھی کہ آپ ﷺ وہی کہتے ہیں جو سنتے ہیں:

وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوَى ○ إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُوحَى ○ (نجم 4:53-5)

ترجمہ: اور وہ خواہش نفس سے کلام نہیں کرتا یہ تو محض ایک وحی ہے جو اتاری جا رہی ہے۔

قرآن کریم کی فصاحت کا کمال ہے کہ سورۃ صف کی اس پیش گوئی میں درج ذیل ایک جملہ کا اضافہ کر کے اس میں حضرت عیسیٰ ؑ کی اپنی آمد ثانی کی دوسری پیشگوئی کو بھی دہرا دیا:

وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرَى عَلَى اللَّهِ الْكَذِبَ وَهُوَ يُدْعَى إِلَى الْإِسْلَامِ ○

(صف 8:61)

ترجمہ: اس سے زیادہ ظالم کون ہوگا جو اللہ پر جھوٹ گھڑے حالانکہ اسے اسلام کی طرف بلایا جا رہا ہو۔

اور یوں انجیل کی مسیح کی آمد ثانی کی یہ پیش گوئی اسلام میں آں حضرت ﷺ کے بعد ایک ایسے امتی نبی کی خبر بن گئی جس کا نام احمد ہوگا اور جس کے دعوے کو جھٹلا کر اسے اسلام کی طرف بلایا جائے گا۔

آیت کا یہ آخری حصّہ اس خبر کو بعد کے زمانے سے متعلق کر دیتا ہے کہ جب کچھ لوگ اپنی دانست میں اسلام کے اجارہ دار بن جائیں گے اور اس موعود نبی کو دائرہ اسلام سے خارج قرار دے کر اسے ازسرنو دعوت اسلام دیں گے۔اسلام کی طرف بلایا جانا ایک مستحسن فعل ہے لیکن یہاں اسے اس موعود کی دعوت کو جھٹلانے والوں کی طرف منسوب کیا گیا ہے جس سے اس دعوت کا باطل ہونا اور اس دعویدار کا اسلام پر ہونا ظاہر ہے۔

یہاں یہ بات بھی واضح ہے کہ اس آیت میں مذکور موعود نبی کی خبر دیگر اور پیش خبریوں کے تناظر میں جمالی شان میں آں حضرت ﷺ کی بعثت ثانیہ کی خبر بھی ہے جیسا کہ حضرت مسیح موعود نے فرمایا:

i''اس آیت کے یہی معنی ہیں کہ مہدی معہود جس کا نام آسمان پر مجازی طور پر احمد ہے جب مبعوث ہوگا تو اس وقت وہ نبی کریم ﷺ جو حقیقی طور پر اس نام کا مصداق ہے اس مجازی احمد کے پیرایہ میں ہو کر اپنی جمالی تجلی فرمائے گا۔

(تحفہ گولڑویہ روحانی خزائن جلد نمبر 17 صفحہ نمبر 254 نیا ایڈیشن)

ii۔'آیت **و مبشر الرسول یاتی من بعدی اسمه احمد** میں یہ اشارہ ہے کہ آں حضرت ﷺ کا آخری زمانہ میں ایک مظہر ظاہر ہوگا گویا وہ اس کا ہاتھ ہوگا جس کا نام آسمان پر احمد ہوگا اور وہ حضرت مسیح کے رنگ میں جمالی طور پر دین کو پھیلائے گا'

(اربعین نمبر 3 روحانی خزائن جلد نمبر 17 صفحہ نمبر 421 نیا ایڈیشن)

**چھٹی خبر: آں حضور ﷺ کی دوسری بعثت:**

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: هُوَ الَّذِي بَعَثَ فِي الْأُمِّيِّينَ رَسُولًا (جمعہ 3:62)

ترجمہ: وہی ہے جس نے اُمّی لوگوں میں انہی میں سے ایک رسول مبعوث کیا۔

پھر اگلی آیت میں فرمایا: وَآخَرِينَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوا بِهِمْ ○ (جمعہ 4:62)

ترجمہ: اور (اسے مبعوث کیا ہے) انہی میں سے دوسروں کی طرف بھی جو ابھی ان سے نہیں ملے۔

ان آیات کے مطابق آں حضرت ﷺ کو دو لوگوں کی طرف مبعوث فرمایا گیا ہے

:اول۔ اُمیین اور دوسرے اُخرین۔

اُمیین کی نشاندہی آں حضورﷺ نے خود یوں فرمائی ہے: **انا امت امیته لا لکتب ولا نحسب** (درمنثور)

ترجمہ: ہم امت اُمی ہیں کتاب پڑھنا اور حساب کتاب نہیں جانتے۔

ان امیین میں آں حضورﷺ کی بعثت اور ان کا تزکیہ اور تعلیم و کتاب وحکمت اور ان کو اصحاب رسولﷺ کے بلند درجہ پر پہنچانا ایک تاریخی حقیقت ہے۔

اخرین ۔ اٰخر کی جمع ہے جس کے لغوی معنی ہیں:

'اٰخر' (خا کی زبر کے ساتھ) غیر کے معنی میں مستعمل ہوتا ہے یعنی جو دوسرے سے مختلف ہو۔ جیسے رجُلٌ اٰخرُ دوسرا آدمی دوسرے کے معنی (Second) نہیں بلکہ (Another) یا (Other Than) ہیں۔

(لغات القرآن جلد اوّل از غلام احمد پرویز صفحہ نمبر 209 ادارہ طلوع اسلام لاہور، دوسرا ایڈیشن 1984ء)

ان دوسروں کی جن میں آں حضورﷺ کو دوبارہ معبوث کیا جانا تھا۔ ایک علامت یہ بھی بتائی گئی کہ وہ ابھی ان امیین سے نہیں ملے۔

یہ اٰخرین کون ہیں؟ اس کے جواب میں گزشتہ مفسرین نے کئی اندازے لگائے ہیں لیکن وہ اپنی آراء کے حق میں کوئی تائیدی حدیث پیش نہیں کرتے۔ اس لئے حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت کردہ یہ حدیث ہی جسے بخاری، مسلم، ترمذی، نسائی سب نے روایت کیا ہے اس سوال کا اصل جواب ہے۔

ترجمہ: ہم آں حضرتﷺ کے حضور بیٹھے ہوئے تھے کہ سورۃ جمعہ نازل ہوئی آپ نے پڑھنا شروع کیا جب آپ **و اخرین منھم لما یلحقو** پر پہنچے تو ایک آدمی نے عرض کیا یا رسول اللہﷺ وہ کون لوگ ہیں جو ہم سے نہیں ملے۔ تین بار پوچھنے پر آپ ﷺ نے اپنا ہاتھ حضرت سلمان فارسیؓ کے کندھے پر رکھ کر فرمایا اگر ایمان ثریا پر بھی پہنچ گیا تو ان لوگوں میں سے ایک مرد یا بعض مرد اسے واپس لے آئیں گے۔

(بخاری کتاب التفسیر سورہ جمعہ و مسلم)

یہ ارشاد ظاہر کرتا ہے کہ اس آیت میں آپﷺ کی جس دوسری بعثت کا ذکر ہے وہ اہل فارس میں سے ایک وجود ہوگا اور اس پر ایمان لانے والے صحابہؓ کا درجہ پائیں گے۔

آں حضرتﷺ کی اس وضاحت میں یہ امر از خود شامل ہے کہ یہ واقعہ بعد کے زمانے میں ہونے والا ہے کیوں کہ آپﷺ کی موجودگی میں تو ایمان سینوں میں جگمگا رہا تھا اور خود آں حضرتﷺ نے اپنی صدی کو بہترین صدی فرمایا پھر درجہ بدرجہ اگلی دو صدیوں کو اور پھر بعد کے ہزار سال کو فیج اعوج کا زمانہ قرار دے کر اس زمانہ کا تعین فرمادیا جس میں ایک بار پھر اُمیّت کے غلبہ ہونے اور آں حضرتﷺ کے اپنے بروز کے رنگ میں معبوث ہونے کی خبر تھی۔

اٰخرین کا امیین کے بالمقابل ذکر ان کے اور ان میں آپﷺ کے بروز کے غیر اُمی ہونے کا بھی ذکر ہے۔ اس لئے بعض حلقوں کا اخرین سے یہ مراد لینا کہ اس سے مراد امیین میں سے وہ عرب ہیں جو ابھی اسلام میں داخل نہیں ہوئے تھے۔ جہاں آں حضرتﷺ کے اس ارشاد مبارک سے ہٹ کر ہے وہیں آں حضورﷺ کی بعثت کو صرف امیین تک محدود کر کے قرآن کریم کی ان آیات کے بھی خلاف ہے جن میں آپﷺ کو تمام بنی نوع انسان کے لئے رسول فرمایا گیا ہے۔

جیسا کہ فرمایا: قُلۡ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنِّىۡ رَسُوۡلُ اللّٰهِ اِلَيۡكُمۡ جَمِيۡعَا (اعراف 159:7)

ترجمہ: تو کہہ دے کہ اے انسانو! یقیناً میں تم سب کی طرف اللہ کا رسول ہوں۔

نیز: وَمَاۤ اَرۡسَلۡنٰكَ اِلَّا كَآفَّةً لِّلنَّاسِ (سبا 29:34)

ترجمہ: اور ہم نے تجھے نہیں بھیجا مگر تمام لوگوں کے لئے۔

پس قرآن کریم کی یہ آیت یقینی طور پر امت میں ایک ایسے وجود کی بعثت کی خبر ہے جو اہلِ فارس میں سے ہوگا۔ آں حضورﷺ کا بروز کامل ہوگا اور غیر اُمیین کو کتاب و حکمت کی دعوت دے گا اور ان کا تزکیہ کرے گا۔ اور یوں یہ آیت آنے والے اس موعود کے قلم کے ذریعہ دعوت دینے پر بھی قرینہ ہے۔

یہی خبر ایک اور حدیث میں یوں دی گئی يَفِيۡضُ الۡمَالُ (بخاری کتاب الانبیاء باب نزول عیسیٰ) کہ وہ موعود (علم کے) خزانے لٹائے گا۔

اُخرین منھم میں منہم سے مراد اصحابؓ ہیں۔ بعد میں آملنے والوں کو صحابہ قرار دینا ظاہر کرتا ہے کہ آں حضرتﷺ کا یہ آنے والا بروز نبی ہوگا اور اسی لئے اس کے اصحاب آں حضرتﷺ کے اصحاب کہلائیں گے۔

حضرت مسیح موعود اس آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں:

'خدا تعالیٰ قرآن کریم میں آں حضرتﷺ کے دو منصب قائم کرتا ہے:

(۱) کامل کتاب کو پیش کرنے والا جیسا کہ فرمایا:

يَتۡلُوۡا صُحُفًا مُّطَهَّرَةً فِيۡهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ ○ (بینة 3-4)

(۲) دوسرے تمام دنیا میں اس کتاب کی اشاعت کرنے والا جیسا کہ فرماتا ہے

:لِيُظۡهِرَهٗ عَلَى الدِّيۡنِ كُلِّهٖ (صف 10)

چونکہ آں حضرتﷺ کا دوسرا غرض منصبی جو تکمیل اشاعت ہدایت ہے آں حضرتﷺ کے زمانہ میں بوجہ عدم وسائل اشاعت غیر ممکن تھا اس لئے قرآن کریم کی آیت وَّاٰخَرِيۡنَ مِنۡهُمۡ لَمَّا يَلۡحَقُوۡا بِهِمۡ میں آں حضرتﷺ کی آمد ثانی کا وعدہ دیا گیا ہے۔ (تحفہ گولڑویہ روحانی خزائن جلد نمبر 17 صفحہ نمبر 261 حاشیہ اور صفحہ نمبر 263 نیا ایڈیشن)

ان آیات میں آں حضرتﷺ کی بروزی بعثت ثانی کا ذکر ہے اس پر ایک مزید قرینہ اس سے اگلی آیت ہے: ذٰلِكَ فَضۡلُ اللّٰهِ يُؤۡتِيۡهِ مَنۡ يَّشَآءُ ○ وَاللّٰهُ ذُو الۡفَضۡلِ الۡعَظِيۡمِ ○ (جمعہ 5:62)

ترجمہ: یہ اللہ کا فضل ہے وہ اس کو جسے چاہتا ہے عطا کرتا ہے اور اللہ بڑا فضل کرنے والا ہے۔

نبوت ایک انعام ہے جس کی عطا اللہ تعالیٰ اپنی مرضی سے فرماتا ہے اس حقیقت کا یہاں اظہار ایک اور وجود کو یہ مقام دیئے جانے کی خبر ہے۔

غرضیکہ سورۃ جمعہ کی یہ تین آیات اور صحیح بخاری کی حدیث مبارک واضح طور پر امت میں آں حضرت ﷺ کی ایک امتی نبی کے ذریعہ بروزی بعثت ثانیہ کی پیش خبری ہے۔

## ساتویں خبر: امت میں ابن مریم کی پیدائش:

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں مومنوں کی مثال دو خواتین سے دی ہے۔ایک فرعون کی بیوی اور دوسری حضرت عیسیٰؑ کی والدہ۔جن کے بارے میں فرمایا:

وَمَرْيَمَ ابْنَتَ عِمْرٰنَ الَّتِيْٓ اَحْصَنَتْ فَرْجَهَا فَنَفَخْنَا فِيْهِ مِنْ رُّوْحِنَا (تحریم 13:66)

ترجمہ: اور عمران کی بیٹی مریم کی (مثال دی ہے) جس نے اپنی عصمت کو اچھی طرح بچائے رکھا تو ہم نے اس میں اپنی روح میں سے کچھ پھونکا۔

چونکہ اسے مومنوں کے لئے مثال کہا گیا ہے اس لئے اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ جو مومن روحانی طور پر مریمی حالت سے گزریں گے ان کے اندر نفخِ روح ہوگا اور وہ عیسیٰ بنائے جائیں گے۔اس حوالے سے حضرت مسیح موعود نے فرمایا:

'ہر ایک مومن جو تقویٰ وطہارت میں کمال پیدا کرے وہ بروزی طور پر مریم ہوتا ہے اور خدا اس میں اپنی روح پھونک دیتا ہے جو کہ ابن مریم بن جاتی ہے۔زمخشری نے بھی اس کے یہی معنی کئے ہیں کہ یہ آیت عام ہے۔(ملفوظات جلد اوّل صفحہ نمبر 523)

پس یہ اظہار اس عمل سے گزر کر امت میں ایک ابن مریم کے ہونے کی واضح خبر ہے۔

یہ وضاحت حضرت مسیح موعود نے ان الفاظ میں فرمائی ہے:

'اس آیت میں اس بات کی طرف اشارہ تھا کہ اس امت میں ایک شخص ہوگا کہ پہلے مریم کا مرتبہ اس کو ملے گا پھر اس میں عیسیٰ کی روح پھونکی جائے گی۔گویا مریم ہونے کی صفت نے عیسیٰ ہونے کا بچہ دیا اور اس طرح پر وہ ابن مریم کہلائے گا'۔
(کشتی نوح، روحانی خزائن جلد ۱۹ صفحہ ۴۸)

## آٹھویں خبر: رسولوں کی بعثت ثانی:

روز قیامت رسولوں کا جمع کیا جانا ایک حقیقت ہے۔جس کا قرآن کریم میں یوں ذکر ہے: يَوْمَ يَجْمَعُ اللّٰهُ الرُّسُلَ فَيَقُوْلُ مَاذَآ اُجِبْتُمْ (مائدہ 110:5)

ترجمہ: جس دن اللہ تمام رسولوں کو اکٹھا کرے گا اور پوچھے گا کہ تمہیں کیا جواب دیا گیا؟

یہ آیت اور اس کا سیاق وسباق واضح طور پر اسے روز قیامت سے متعلق ایک واقعہ ظاہر کرتے ہیں۔

اس کے علاوہ قرآن کریم اسی دنیا میں رسولوں کو لانے کا بطور خبر بھی ذکر فرماتا ہے۔

وَاِذَا الرُّسُلُ اُقِّتَتْ ۝ (مرسلٰت 12:77)

ترجمہ: اور جب رسول مقررہ وقت پر لائے جائیں گے۔

یہ سورت آئندہ ہونے والی خبروں پر مشتمل ہے جیسا کہ ماقبل آیات میں سے ایک میں یہ خبر دی گئی کہ: فَاِذَا النُّجُوْمُ طُمِسَتْ ۝ (مرسلٰت 9:77)

ترجمہ: اور جب ستارے ماند پڑ جائیں گے۔

یعنی علم اور روحانیت والے علماء امت اپنی روشنی کھو دیں گے۔اس آیت کے حوالہ سے حضرت خلیفۃ المسیح الاوّل نے فرمایا:

''علامات قیامت سے یہ بھی ایک علامت ہے کہ ایسے علماء جو نجوم کی طرح ہیں ان کی نور فراست جاتی رہے گی۔ (حقائق الفرقان جلد چہارم صفحہ نمبر 302)

پس یہ اظہار کہ رسول لائے جائیں گے بھی ایسی ہی ایک پیش خبری ہے۔

بیشتر مذاہب میں آخری زمانے میں ایک نبی کی آمد کا تصور پایا جاتا ہے۔یہود پہلے مسیح کے منتظر ہیں۔عیسائی حضرت مسیح کی آمد ثانی کے۔اور مسلمان امام مہدی اور حضرت عیسیٰؑ کی آمد کے۔ان تمام رسولوں کا اپنے فرائض کی ادائیگی کے لئے یکجا کیا جانا تو ایک ناقابل عمل صورتحال ہوگی۔اس لئے اس یکجائی سے مراد ایک ہی وجود کو ان انبیاء کا نام دیا جانا زیادہ قرین امکان ہے۔جس کی ایک توجیہ یہ بھی ہوسکتی ہے کہ وہ وقت ایسا ہوگا کہ دنیا ایک بار پھر ان سب برائیوں کی آماجگاہ بن چکی ہوگی جن کی اصلاح کے لئے مختلف انبیاء مختلف وقتوں میں بھیجے گئے۔جیسے شرک، لین دین کی بدمعاملگی، جنسی بے راہ روی وغیرہ۔

ایک بڑے تناظر میں ایسا کرنے کی ایک حکمت مختلف انبیاء کے ماننے والوں کو ایک ہاتھ پر جمع کرنا اور بنی نوع انسان کو امت واحدہ میں بدلنا بھی ہوسکتا ہے کہ آں حضرت ﷺ کی بعثت کا مقصد یہی تھا اور اسی لئے تمام بنی نوع کو آپ ﷺ کی دعوت کا مخاطب قرار دیا گیا۔چونکہ وہ وقت عیسائیت کے اسلام پر حملہ آور ہونے کا ہوگا اس لئے اس موعود نبی کا اصل کام ردعیسائیت کر کے حضرت محمد مصطفی ﷺ کے پیغام کو عام کرنا ہوگا۔اسی لئے حضرت مسیح موعود نے اس خبر کو احادیث میں حضرت عیسیٰؑ کی آمد کی خبر قرار دیتے ہوئے فرمایا:

اس مقام پر جو آخری زمانہ کی ابتر علامات بیان فرما کر پھر اخیر پر یہ بھی فرما دیا کہ اس وقت رسول وقت مقرر پر لائے جائیں گے تو قرآئن بیّنہ صاف طور پر شہادت دے رہے ہیں کہ اس ظلمت کے کمال کے بعد خدا تعالیٰ کسی اپنے مرسل کو بھیجے گا تا مختلف قوموں کا فیصلہ ہو اور چونکہ قرآن شریف سے ثابت ہو چکا ہے کہ وہ ظلمت عیسائیوں کی طرف سے ہوگی اور ایسا مامور من اللہ انہیں کی دعوت کے لئے اور انہیں کے فیصلہ کے لئے آئے گا پس اسی مناسبت سے اس کا نام عیسیٰؑ رکھا گیا ہے۔
(شہادت القرآن روحانی خزائن جلد نمبر 6 صفحہ نمبر 319۔320 نیا ایڈیشن)

## نویں خبر: پیچھے آنے والا گواہ:

اللہ تعالیٰ آں حضرت ﷺ کی صداقت پر تین دلائل یکجا یوں بیان فرماتا ہے:

اَفَمَنْ كَانَ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ وَيَتْلُوْهُ شَاهِدٌ مِّنْهُ وَمِنْ قَبْلِهٖ كِتٰبُ مُوْسٰٓى اِمَامًا وَّرَحْمَةً ۝ (ہود 18:11)

ترجمہ: پس کیا وہ جو اپنے ربّ کی طرف سے ایک روشن دلیل پر ہے اور اس کے پیچھے

اس کا ایک گواہ آنے والا ہے اور اس سے پہلے موسیٰ کی کتاب بطور امام اور رحمت موجود ہے (وہ جھوٹا ہو سکتا ہے؟)

یہ آیت آں حضور ﷺ کی صداقت پر حال، مستقبل اور ماضی تینوں زمانوں کی گواہی ہے۔اس وقت ہمارا موضوع مستقبل کی خبر ہے۔

اس خبر کے مطابق یہ آنے والا **یتلوہ** آں حضرت کے پیچھے آئے گا۔یعنی آپ ﷺ کے نقشِ قدم پر ہو گا۔دوسرے وہ شاہد ہو گا یعنی گواہ اور تیسرے **منہ** وہ خدا کی طرف سے ہو گا۔گواہ کی ضرورت صداقت کے اظہار کے لئے ہوتی ہے۔اس سے یہ بھی ظاہر ہو گیا کہ شاہد کے آنے کا وقت وہ ہو گا جب آں حضرت ﷺ اور قرآن کی صداقت کو دشمن اپنی طاقت کے ذریعہ شک وشبہ سے گرد آلود کرنے کی کوشش کریں گے۔تو یہ آنے والا اسلام کی صداقت کو طشت از بام کرے گا۔

(باستفادہ تفسیر کبیر جلد سوم صفحہ نمبر 164-167 از حضرت مصلح موعود۔نظارت اشاعت ربوہ)

اس خبر کے مطابق احادیث میں آنے والے مسیح اور مہدی کے زمانے میں دشمنوں کی چیرہ دستیوں کا ذکر بھی ملتا ہے اور بطور گواہ تازہ نشانوں اور علم کلام کے ذریعہ **یقیم الناس علی ملتی و شریعتی** اس کا کام بھی قرار دیا گیا ہے۔

قرآن کریم میں اس آنے والے گواہ کی خبر ایک اور جگہ یوں بیان ہوئی ہے:

**وَشَاهِدٍ وَّمَشْهُوْدٍ**○ (بروج 4:85)

ترجمہ:اور ایک گواہی دینے والے کی اور اس کی جس کی گواہی دی گئی۔

جس کی گواہی دی جائے گی وہ حضرت محمد مصطفی ﷺ ہیں اور جو گواہی دے گا وہ آں حضور ﷺ کا بیان فرمودہ مہدی اور مسیح ہو گا جس کا آپ ﷺ نے اہل فارس سے ہونا ظاہر فرمایا۔(بخاری کتاب التفسیر سورۃ جمعہ)

اس آیت سے قبل کی دو آیات میں اس شاہد کے آنے کے زمانے کا اشارہ ملتا ہے:

**وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الْبُرُوْجِ**○**وَالْيَوْمِ الْمَوْعُوْدِ**○ (بروج 2:85-3)

ترجمہ:قسم ہے برجوں والے آسمان کی اور موعود دن کی۔

ہئیت دان آسمان پر بارہ برج قرار دیتے ہیں جو کہ سیارگان کی قرار گاہ ہیں اور عالم روحانی میں یہ بارہ مجددین اسلام میں جن کے بعد تیرھویں مجدد کی آمد کو ایک خاص دن (زمانہ) فرمایا گیا اور پھر اس کا مقام بتایا گیا کہ وہ شاہد ہو گا۔

(باستفادہ تفسیر کبیر جلد ہشتم صفحہ نمبر 354-359 از حضرت مصلح موعود، نظارت اشاعت ربوہ)

مجددین کے سلسلہ کے بارے میں آں حضرت ﷺ کا ارشاد یوں ہے:

**إِنَّ اللهَ يَبْعَثُ لِهٰذِهِ الأمة على رأس كل مائة سنة مَنْ يُجَدِّدُ لها دينها**

(سنن ابی داؤد جلد 4 کتاب الملاحم باب ما یذکر فی قرن المائۃ، صفحہ 109)

ترجمہ:اللہ تعالیٰ اس امت کیلئے ہر صدی کے سر پر ایسے لوگ کھڑے کرتا رہے گا جو اس امت کے دین کی تجدید کرتے رہیں گے۔

مجموعی طور پر یہ قرآنی پیشگوئی اسلام پر مخالف حملوں کے دفاع کے لئے آنحضرت ﷺ کے لئے ایک گواہ کی آمد کی ہے جو آپ ﷺ کے کامل بروز کے طور پر امتی نبی ہو گا۔اور احادیث کے مطابق اہلِ فارس میں سے ہو گا اور دین اور شریعت کو قائم کرے گا اور چودھویں صدی میں ظاہر ہو گا۔

**۶۔امت میں جاری نبوت کی حدود:**

مندرجہ بالا حصہ مضمون میں آیات قرآنیہ کے حوالے سے امت میں نبی کی آمد کے متعلق نو پیش خبریاں درج ہوئیں۔ان خبروں کے ساتھ قرآنِ کریم اس اجراء نبوت کی دو حدود کا تعین بھی فرماتا ہے۔

**پہلی حد:بلا شریعت:**

ان خبروں کے تحت معبوث ہونے نبی صرف غیر تشریعی ہو سکتے ہیں کیوں کہ قرآن کریم کی شکل میں نسل انسانی کو ایک کامل شریعت عطا ہو چکی جیسا کہ فرمایا:

**اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ** (مائدہ 4:5)

ترجمہ:آج کے دن میں نے تمہارے لئے تمہارا دین کامل کر دیا۔

اس تکمیل دین کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے اس کی حفاظت بھی خود اپنے ذمہ لی۔جیسا کہ فرمایا:

**اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ**○ (حجر 10:15)

ترجمہ:یقیناً ہم نے ہی یہ ذکر اتارا ہے اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔

اس انتظام کے بعد اب کسی اور شریعت کی ضرورت باقی نہیں رہی اور اب تا دم آخر قرآن کریم ہی بنی نوع انسان کے لئے کتاب شریعت ہو گی۔غیر تشریعی نبوت کے جاری رہنے کا مضمون درج ذیل آیات میں بھی ذکر ہوا ہے۔

۱۔سورت آلِ عمران آیت ۱۸۰ کے مطابق اللہ تعالیٰ صرف اظہار غیب کے لئے رسول چنے گا۔رسولوں کی ترسیل کی اس محدود غرض سے ظاہر ہے کہ یہ نبی شریعت کے بغیر ہوں گے۔

۲۔سورت اعراف کی آیت ۳۶ میں مذکور آنے والے رسولوں کے بارے میں یہ فرمانا کہ وہ پہلے سے نازل شدہ آیات یعنی قرآن کریم ہی پڑھیں گے نیز یہ کہ ان کی بعثت کی غرض تقویٰ پیدا کرنا اور اصلاح ہو گی ظاہر کرتا ہے کہ وہ غیر تشریعی ہوں گے اور ان کی اپنی کوئی شریعت نہیں ہو گی کہ یہی کام آں حضرت ﷺ نے امت میں آنے والے نبی کے بتائے ہیں کہ: **يُقِيْمُ النَّاسَ عَلٰى مِلَّتِيْ وَشَرِيْعَتِيْ**

(بحار الانوار جلد نمبر 13 از ملا باقر مجلسی صفحہ نمبر 17)

ترجمہ:وہ لوگوں کو میرے دین اور میری شریعت پر قائم کرے گا۔

۳۔ حٰم سجدہ ۳۱:۴۱ میں اللہ تعالیٰ مومنوں پر فرشتے اترنے کی بشارت دیتا ہے۔یہ بلا شریعت نبیوں کی خبر ہے جیسا کہ حضرت شیخ محی الدین ابن عربیؒ اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔**ھذا التنزیل ھو النبوۃ العامۃ لا نبوۃ التشریع۔**

(فتوحات مکیہ جلد نمبر 2 صفحہ نمبر 242، باب معرفۃ الاستقامہ بحوالہ ضرورت نبوت کا

ثبوت از قاضی محمد نذیر صاحب لائلپوری صفحہ نمبر 85)

ترجمہ: یہ اترنا (استقامت دکھانے والوں پر فرشتوں کا کلام کے ساتھ) عام نبوت ہے نہ کہ تشریعی نبوت۔

**دوسری حد: آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مہر تصدیق کے ساتھ:**

دوسرے ان خبروں کے تحت معبوث ہونے والے نبی صرف وہی ہو سکتے ہیں جو حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مطیع اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرنے والے ہوں گے اور اس کے نتیجہ میں اس انعامِ نبوت کو پانے والے ہوں گے یعنی امتی نبی ہوں گے کیونکہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے تمام ممکنہ روحانی رفعتیں عطا فرما کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو صاحب خاتم بنا دیا ہے۔ (احزاب 41:33) اور یوں آپ کو یہ منفرد اعزاز بخشا ہے کہ انعام نبوت کے لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی مہر تصدیق لازم کر دی ہے۔ امتی نبوت کا یہ مضمون قرآن کریم میں اور کئی جگہ بھی بیان ہوا ہے۔ ایسی چند آیات درج ذیل ہیں۔

ا۔ اللہ تعالیٰ نے اپنی محبت کو اپنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت سے وابستہ کیا ہے جیسا کہ فرمایا: قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ (آل عمران 32:3)

ترجمہ: کہہ تو کہہ دے اگر تم اللہ سے محبت کرتے ہو تو میری پیروی کرو اللہ تم سے محبت کرے گا۔

اطاعت رسول سے حاصل ہونے والی اللہ کی محبت امتی نبوت پر منتج ہو سکتی ہے۔ اس آیت سے یہ لطیف اور عام فہم استنباط کرتے ہوئے حضرت مسیح موعود نے فرمایا:

جو جس سے پیار کرتا ہے تو اس سے کلام بغیر نہیں رہ سکتا۔ اسی طرح خدا تعالیٰ جس سے پیار کرتا ہے تو اس سے بلا مکالمہ نہیں رہتا۔ آں حضرت کی اتباع سے جب انسان خدا کو پیار کرنے لگتا ہے تو اس سے کلام بھی کرتا ہے۔ غیب کی خبریں اس پر ظاہر کرتا ہے۔ اسی کا نام نبوت ہے۔ (ملفوظات جلد سوم صفحہ نمبر 259)

۲۔ انبیاء سمیت چار انعام یافتہ گروہوں کے ذکر پر مشتمل آیت قرآنی (سورت نساء 70:4) جہاں اس امر پر ایک مضبوط حوالہ ہے کہ انعام نبوت جاری ہے وہیں اس میں اس انعام کو اللہ کے ساتھ **الرسول** یعنی اس رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کے ساتھ مشروط کیا جانا اس نبوت کے امتی ہونے پر بھی واضح دلیل ہے کہ اطاعت رسول امتی ہونے کا اظہار ہی ہے۔

۳۔ سورۃ اعراف کی آیت 35 میں رسولوں پر ایمان لا کر اصلاح کرنے والوں کے لئے اس نتیجہ کا اظہار ہے کہ: فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ○ (اعراف 35:7)

ترجمہ: ان لوگوں پر کوئی خوف نہیں ہوگا اور وہ غمگین نہیں ہوں گے۔

یہ نتیجہ ویسا ہی ہے جیسا آیت استخلاف میں وعدہ خلافت پورا ہونے کا فرمایا گیا:

وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا○ (نور 56:24)

ترجمہ: اور ان کے خوف کی حالت کے بعد ضرور انہیں امن کی حالت میں بدل دے گا۔

دونوں کے ہم رنگ نتیجہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ جس طرح وعدہ خلافت مومنوں سے ہے اسی طرح سورہ اعراف میں جن انبیاء کی آمد کی خبر ہے وہ بھی امتی ہوں گے۔

۴۔ گزشتہ امتوں کی مانند امت محمدیہ سے خلافت کا جو وعدہ فرمایا گیا اسے ایمان لانے والوں سے مختص کیا گیا۔ جیسا کہ فرمایا:

أمنوا منکم (نور 56:24) یعنی تم میں سے جو لوگ ایمان لائے۔

اور یوں مومنوں میں سے ہونا لازم کر کے اس انعام کے پانے والوں کا ایک پہلو سے امتی ہونا قرار دیا گیا۔

غالباً اسی کے تابع جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے امت میں امام مہدی اور مسیح کی آمد کی پیشگوئی فرمائی تو اس کے آنے کو **امامکم منکم** (بخاری) اور **امکم منکم** (مسلم) فرمایا یعنی وہ تم میں سے تمہارا امام ہوگا۔ گویا ایک پہلو سے امتی ہوگا اور ایک پہلو سے مقتدا اور امام یعنی نبی۔

**۷۔ حاصل کلام:**

مندرجہ بالا مضمون میں مندرج 61 آیات (22 بنیادی استدلال کی اور 39 تائیدی یا وضاحتی) قرآن کریم کے اوّل اور آخر سمیت 22 پاروں میں پھیلی ہوئی ہیں جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ کس طرح اللہ تعالیٰ نے تکرار کے ساتھ بار بار امت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم میں حدود کے اندر انعام نبوت کا جاری رہنا بطور قانون اور اصول دہرایا ہے۔ نبوت عطا کرنے کا وعدہ کیا ہے۔ معین طور پر آنے والے نبی کی خبریں دی ہیں اور بطور انعام نبوت پانے کے لئے دعائیں سکھائی ہیں اور تنبیہاً ان اقوام اور گروہوں کی مذمت کی ہے جنہوں نے ماضی میں ختم نبوت کے عقیدہ کو اختیار کیا تھا۔ اس سب کا حاصل یہی ہے کہ قرآن کریم نبوت کو ہرگز ختم نہیں کرتا۔

حضرت شیخِ اکبر محی الدین عربیؒ نے نبوت کے ختم نہ کئے جانے کی ایک دلیل یہ دی ہے:

**فانه یستحیل ان ینقطع خبر الله و اخباره من العالم اذ لو انقطع لم یبق للعالم غذاء یتغذی به فی بقاء وجوده۔**

(فتوحات مکیہ، جلد ۲ باب ۷۳، نمبر ۸۲)

ترجمہ: پس یقیناً یہ محال ہے کہ خدا تعالیٰ کی طرف سے دنیا کو اخبارِ غیبیہ کا ملنا منقطع ہو جائے۔ اس لئے کہ اگر یہ منقطع ہو جائے تو دنیا کے لئے کوئی غذا باقی نہ رہے گی جس سے وہ اپنے وجود (روحانی) کو باقی رکھنے کے لئے غذا دے سکے۔

(بحوالہ ضرورتِ نبوت کا ثبوت از قاضی محمد نذیر صاحب فاضل لائلپوری صفحہ ۴۵)

